

مرتبہ

قاضی محمد غوث صاحب عفی عنہ حیدرآبادی

متوطن ضلع محبوب نگر

# تعارف

عمدہ کلام کی پہچان کے لیئے ملٹن نے تین شرطیں قرار دی ہیں یعنے یہ کہ اصلیت پر مبنی ہو۔ سادہ ہو۔ اور جوش سے بھرا ہوا ہو۔ سرور کے کلام میں ان کی آخری شرط بدرجۂ اتم پائی جاتی ہے۔ کوئی شعر یا کوئی نظم ایسی نہیں جسمیں جوش کا دریا لہریں نہ لیتا ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ ان کے پہلو میں ایک حسّاس اور درّاک دل تھا۔ کائنات کی ہر شئے سے متاثر ہوتا تھا۔ اور اوسکی حیات کے حالات کو دلچسپ تماشا سمجھکر اُنسے لطف اُٹھاتا تھا۔ سرور کی زبان نہایت شستہ اور بیان لطیف ہے۔ بندشیں درست اور بہیں دلکش لیکن خیال میں کسیقدر نزاکت پائی جاتی ہے۔ ایک نظم میں صرف ایک خیال کو متعدد پہلوؤں سے باندھا ہے تاہم آنجہانی نے بعض عاشقانہ شعر اچھے نکالے ہیں۔ انکی ایک غزل جو قریب قریب ہندوستان کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک گائی جا چکی ہے انکی مقبولیت کا بہت سچا ثبوت ہے۔ وہ غزل یہ ہے ؎

| | |
|---|---|
| اے مست خواب کا ہے عبث انتظار سو جا | کہ گذر گئی شب آدھی دلِ بیقرار سو جا |

(باقی اشعار کے لئے ملاحظہ ہو صفحات ۶۹ و ۷۰)

(الندن)

از مولوی سید سجاد صاحب ایم۔ اے ایم۔ آر۔ اے ایس
پروفیسر عثمانیہ یونیورسٹی کالج حیدرآباد دکن

مرقوم ۲۱ آذر ۱۳۲۹ف

# گذارش

کلیاتِ سرور کی بہت کم جلدیں شائع کی گئی ہیں۔ شائقین کلام سرور
عرض ہیکہ اس کے حاصل کرنے میں عجلت فرمائیں۔ ورنہ دوسرے ایڈیشن کی انتظار
کرنی ہوگی۔

مطبع کی بے اتحادی گرمصروفیتوں کیوجہ کتابت میں بعض عنوانات چھوٹ گئے
گئے ہیں اور کلام میں بعض غلطیاں صادر ہوئی ہیں۔ اسلئے غلط نامہ ترتیب دیا جا رہا ہے
لہذا خریدار صاحبین از راہ کرم اپنا نام و پتہ جہاں سے کتاب حاصل فرمادیں نوٹ
کروادیں۔ تاکہ بعد طبع غلط نامہ بلا اخذ قیمت ارسال کیا جا سکے۔

کتاب کے ملنے کا پتہ۔

(۱) کتب خانہ تجارتی مولوی سید عبدالقادر صاحب تاجر کتب چار مینار حیدرآباد
(۲) کتب خانہ مکتبہ ابراہیمیہ اسٹیشن روڈ نامپلی حیدرآباد دکن۔
(۳) محمد غوث اڈیٹر انجمن ہائے اتحادی سنگاریڈی ضلع میدک متعلقہ تلنگانہ

خاکسار محمد غوث عفی عنہ

# تعارف

سرور عمدہ کلام کی پہچان کے لیے ملٹن نے تین شرطیں قرار دی ہیں یعنے یہ کہ کلام اصلیت پر مبنی ہو۔ سادہ ہو۔ اور جوش سے بھرا ہوا ہو۔ سرور کے کلام میں ان کی آخری شرط بدرجہ اتم پائی جاتی ہے۔ کوئی شعر یا کوئی نظم ایسی نہیں جسمیں جوش کا تموج یا لہریں نہ لیتا ہو۔ معلوم ہوتا ہے کہ ان کے پہلو میں ایک حساس اور دراک دل تھا۔ جو کائنات کی ہر شئے سے متاثر ہوتا تھا۔ اور اوسکی حیات کے حالات کو دیکھتا تھا سمجھ کر انسے درس الفت اٹھاتا تھا۔ سرور کی زبان نہایت شستہ اور بیان لطیف ہے۔ بندشیں درست اور چست ہیں دلکش لیکن خیال میں کسقدر نزاکت پائی جاتی ہے۔ ایک نظم میں صرف ایک خیال کو چند پہلوؤں سے باندھا ہے تاہم آنجہانی نے بعض عاشقانہ شعر اچھے نکالے ہیں۔ انکی ایک غزل جو قریب قریب ہندوستان کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک گائی جاچکی ہے انکی مقبولیت کا بہت سچا ثبوت ہے۔ وہ غزل یہ ہے ؎

نگاہی مست خواب کا ہے عبث انتظار سو جا ۔۔۔ کہ گذر گئی شب آدھی دلِ بیقرار سو جا

(باقی اشعار کے لئے ملاحظہ ہو صفحات ۶۹ و ۷۰)

السدن

از مولوی سید سجاد صاحب یم۔ اے یم۔ آر۔ ای یس
پروفیسر عثمانیہ یونیورسٹی کالج حیدرآباد دکن

مرقوم ۲۱؍ آذر ۱۳۲۹ف

# گذارش

خمکدۂ سرور کی بہت کم جلدیں شائع کی گئی ہیں۔ شائقین کلام سرور سے عرض ہیکہ اس کے حاصل کرنیمیں عجلت فرمائیں۔ ورنہ دوسرے اڈیشن کی انتظاری کرنی ہوگی۔

مطبع کی بے انتہا دیگر مصروفیتوں کیوجہ کتابت میں بعض عنوانات چھوٹ گئے ہیں اور کلام میں بعض غلطیاں صادر ہوئی ہیں۔ اسلئے غلطنامہ ترتیب دیا جارہا ہے لہذا خریدار صاحبین از راہ کرم اپنا نام و پتہ جہاں سے کتاب حاصل فرمادیں نوٹ کروادیں۔ تاکہ بعد طبع غلطنامہ بلا اخذ قیمت ارسال کیا جاسکے۔

کتاب کے ملنے کا پتہ:۔

(۱)۔ کتب خانہ تجارتی مولوی سید عبدالقادر صاحب تاجر کتب چارمینار حیدرآباد دکن۔

(۲)۔ کتب خانہ مکتبہ ابراہیمیہ اسٹیشن روڈ ناپلی حیدرآباد دکن۔

(۳)۔ محمد غوث اڈیٹر انجمن ہائے اتحادی سنگاریڈی ضلع میدک متعر سنگاریڈی

خاکسار محمد غوث عفی عنہٗ

# فہرست مضامین



منشی درگا سہائے سرور جہان آبادی

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

# عرضِ حال

مجھے ادبی دنیا میں قدم رکھے ہوئے چند ہی دن ہوئے تھے کہ ۱۹۰۷ء میں رسالہ مخزن میں سرور کی نظمیں دیکھ کر دل پر بڑا اثر ہوا اور طبیعت کو سرور۔ اور ہر دفعہ شوق سے منتظر رہتا کہ کسی پرچہ میں بھی سرور کی نظمیں نکلیں تو لذت مطالعہ حاصل کی جائے۔ برابر اس وقت سے کلام سرور کا ذوق و شوق دل میں جاگزیں رہا۔ اور خیال ہوا کہ ان کی پوری نظمیں اکھٹی کی جائیں۔ مگر فکر معیشت نے اس کا موقع نہیں دیا کہ کسی صورت کلام سرور کا پتہ لگا کر مجموعہ سرور کو فراہم کر سکوں۔ حالانکہ اس عرصہ میں مجموعہ کلام سرور ۱۹۱۴ء میں انڈین پریس الہ آباد سے اور خمخانہ سرور زمانہ پریس کانپور سے نکل چکے تھے۔ مگر مجھے اس کی خبر نہ ہوئی۔ یہ سال پیشتر جبکہ کلام سرور کے مجموعہ کی تلاش کا بے انتہا شوق پیدا ہوا تو ہندوستان کے سارے کتب خانوں کو چھان مارا۔ مگر کہیں اسکا پتہ نہ چلنا تھا نہ چلا۔ آخر ایک دوست کے مشورہ پر میں نے کلام سرور کی فراہمی کا تہیہ کر لیا۔ جو پہلے دونوں مجموعوں سے کہیں زیادہ پایا گیا۔ اور اسی لئے اسکی طباعت پر ہمت بندھی۔ اگر میرا خیال غلط نہ نکلے۔ تو کلام سرور تقریباً مکمل ہو چکا ہے

اور کوئی نظم غالباً نہیں چھوٹی۔ مولوی خورشید علی صاحب ناظم دیوانی ۔ و مولوی عبدالرزاق صاحب بسمل ۔ مانک راؤ صاحب مصنفہ بوستان آصفیہ اور رونیکٹ نرسنگھ راؤ صاحب برادر مددگار خزانہ عامرہ سرکار عالی کا میں ممنون ہوں کہ جن کی سعی بھی اس کام میں میرے شامل حال رہی ۔ اور عالی جناب مولوی عبدالرحمان خانصاحب صدر کلیہ جامعہ عثمانیہ کا بھی مشکور ہوں کہ جنہوں نے میرے اس مرتبہ کلام کو بنظر استحسان ملاحظہ فرماکر اس سے زیادہ ٹھوس کام کرنے کی جرأت دلائی۔

ایکسال پیشتر جبکہ قریباً یہ مجموعہ مکمل مرتب ہو چکا تھا ۔ اتفاق سے جام نو و خمخانہ سرور ملے ۔ شاذ نظمیں جو میرے مجموعہ سے رہگئیں تھیں حاصل و شریک کرلیگئیں توقع ہے کہ صاحب تصانیف کتب مذکور از راہ کرم اس کو سرور کی خدمت سمجھکر مجھے معاف فرمائیں گے۔

آخر میں مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ مطبع کی بے توجہی سے کتابت وطباعت جیسی کہ چاہیئے صاف و بہترین نہیں ہوئی ہے اگر ادبی دنیا نے اس کی قدر کی تو انشاءاللہ دوسرے ایڈیشن میں یہ نقائص دور کئے جائیں گے وباللہ توفیقی۔

خاکسار

قاضی محمد غوث عفی عنہ فضا

# تمہید

منشی درگا سہائے سرور جہاں آبادی کے مجموعۂ کلام کو میں نے جستہ جستہ پڑھا جس کا میرے دل پر خاص اثر ہوا، مرحوم سینے میں ایک حساس اور درد مند دل رکھتے تھے۔

جھوٹی اور مہمل شاعری کو جو آج تک اردو کی دنیا میں ہر طرف غالب نظر آرہی ہے، سرور نے کبھی منہ نہیں لگایا، وہ جو چیز محسوس کرتے تھے، اسی کو نظم کرتے تھے، اور اس طرح نظم کرتے تھے کہ اشعار کے اندر ان کا دل دھڑکتا ہوا نظر آتا تھا۔

البتہ اس بات کا ضرور افسوس ہے کہ مرحوم کا کلام طرز بیان کی چستی صفائی اور سلاست زبان کے اعتبار سے اکثر و بیشتر خامیوں کا حامل ہے۔

پھر بھی یہ بالکل درست ہے کہ سرور کے سے شاعر کم پیدا ہوا کرتے ہیں۔

مولوی شبیر حسن صاحب جوش

۱۰ امرآبان ۱۳۳۸ف

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# حالاتِ سرورِ مرحوم

سرور۔ سخنور سراپا کمال۔ شاعر نازک خیال۔ مقبول ارباب جمہور منشی درگا سہائے سرور۔ آپ سمت ۱۹۲۹ مطابق ۱۸۷۳ء کو قصبہ جہان آباد ضلع پیلی بھیت میں ایک سکسینہ کایستھ خاندان میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی درس و تدریس سے فارغ ہونے کے بعد اوائل مشق میں مولوی سید کرامت حسین بہار سے مشورۂ سخن کرتے تھے۔ پھر حضرت بیان یزدانی میرٹھی کے انداز کلام پر فریفتہ ہوکر اپنے آپ کو ان کا شاگرد معنوی تصور کرنے لگے۔

آپ دور موجودہ کے اُن بلند پایہ اور گران مایہ شعرائے منتخب میں سے تھے جنکی جدت طرازی اور سحر بیانی نے اُردو شاعری کے مُردہ قالب میں ایک نئی روح پھونکنے میں بیش قرار حصہ لیا۔ جذبات اور فطرت کی مصوری میں اُردو علم ادب کو قابل فخر بنایا گو نیچرل شاعری کے موجد ہونے کا سہرا پروفیسر آزاد اور شمس العلما مولانا حالی کے سر رہا لیکن آپ نے نیچرل اور ایشیائی رنگ کو ایسی دلفریب ترکیب سے شیر و شکر کیا۔ کہ اسمیں پھیکے پن کے بجائے انتہا درجہ کی حلاوت اور شیرینی پیدا ہوگئی

مناظر قدرت اور واقعیت کی نقاشی میں اُنہیں ید طولیٰ حاصل تھا۔ مبدأ فیاض سے آپ کو ایک دردمند دل عطا ہوا تھا۔ اور طبیعت میں سوز وگداز کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا تھا۔ اسلئے جو شعر منہ سے نکلتا تھا۔ دلوں پر نشتر کا کام کرجاتا تھا۔ حُب وطن کا جوش اور قومیت کے خیالات اُنکے کلام کی روح روان ہیں۔ مگر پھر بھی مغربی استعاروں سے دور بھاگتے اور اُنہیں ہندوستان کی نیچرل شاعری کے معائب میں داخل کرتے ہیں اسی طرح تغزل کے عامیانہ رنگ سہل پسندی سے اُن کی طبیعت کو اُنس نہ تھا۔ مخرب اخلاق مضامین۔ دوراز کار تشبیہات۔ گل وبلبل۔ زلف وکاکل کی بوسیدہ حکایت سے اُن کو نفرت رہی صاف سلجھی ہوئی بندشوں نفیس ترکیبوں سے اپنے کلام کو زینت دینے کا خیال رکھتے تھے۔ انوکھی تخئیل کی پرواز اور معنی خیز مضمون آفرینی اُن کی طبع عرش پیما کا جوہری ہے۔ آپ کی اکثر دل آویز نظمیں اُردو کے مشہور رسائل میں شائع ہوتی رہی ہیں۔ جو قادر الکلامی و رنگین بیانی پر دال ہیں۔ اور وہ زمانہ۔ ادیب۔ مخزن کے اوراق کی زینت دوبالا کر چکی ہیں۔ غزل گوئی کیطرف آپ نے زیادہ توجہ نہیں کی۔ مگر اصل یہ ہے کہ آپ کی کوئی نظم شان تغزل سے خالی نہیں۔ جس طرح نظامی گنجہ اور فردوسی طوس کا رہنے والا تھا۔ اسیطرح آپ کی ولادت بھی ایک قصبہ میں ہوئی تھی۔ مگر زبان پر کماحقہٗ قدرت حاصل نہ تھی۔ اور خداداد حُسن قبول نے آپ کی شہرت کو عالمگیر کر دیا تھا۔ ایک بڑا وصف یہ تھا کہ یہ اپنی شاعرانہ

فطرت سے تخیئل کی معراج کمال تک پہنچ گئے اور اُنہون نے کسی سے اصلاح نہیں لی۔ ممتاز ادیب و نقاد مولانا حسرت مُوہانی آپ کی بابت یہ تحریر فرماتے ہیں کہ "سُرور جہان آبادی" اُردو زبان کے ایک ایسے بلند پایہ شاعر تھے جنکی لاجواب نظمین اُردو رسالون کی زیبائش ہوا کرتی تھیں ہماری نظر سے اُن کی کوئی ایسی نظم نہیں گزری جس کے پڑھنے کے بعد دل سے بے اختیار تحسین و آفرین کی صدا بلند نہ ہوئی ہو۔ نسیم لکھنوی کی مرگ بے ہنگام کے بعد یہ دوسرا سانحہ ہے۔ جس کا ماتم ونیائے ادب کے ہر گوشہ میں ہوگا۔ اگر سرور کی زندگی وفا کرتی تو خدا جانے اُن کی شاعری کا مرتبہ کہان سے کہان تک پہنچ جاتا۔ اِس قلیل مدت میں جو کچھ وہ کر گئے وہ بقائے دوام کی سند حاصل کرنیکو کافی ہے۔"

کچھ عرصہ تک آپ ایک رئیس زادہ کے اتالیق رہے، پھر دو تین سال تک رسالہ زمانہ کے دفتر پر مامور رہے۔ شاعری کے سوا فن طب میں بھی دخل تھا۔ مگر بدقسمتی سے ہمیشہ پریشان روزگار رہے۔ اور سب سے زیادہ افسوس ناک امر یہ ہے۔ کہ اُنہون نے اپنے بیش بہا کلام کو کوڑیوں کے مول فروخت کیا۔ اور ہندوستان کے جادو مقال شاعر کالی داس کی نظمون کو اُردو لباس پہنا کر ایسے لوگون کے نام سے منسوب کیا جو اُسکی باریک بینی۔ نازک خیالی و لطافت سمجھنے سے بھی قاصر تھے۔

آپ نہایت راست باز۔ منکسر المزاج۔ حلیم الطبع۔ متواضع شخص تھے عین عالم شباب میں اپنی بیوی اور اکلوتی جگر گوشہ کی حسرت ناک وفات کا

پئے درپئے صدمہ پہنچا جو تادم مرگ کلیجہ کا داغ بنکر رہا۔ اسی زمانہ میں کچھ اقتضائے طبیعت سے اور کچھ تخلص کی مناسبت سے شراب ناب سے غم غلط کرنے لگے۔ جو بڑھتے بڑھتے قبل از وقت موت کا باعث ہوئی۔ دوران مرض میں شراب کی سخت احتیاط کیجاتی تھی۔ جب ایک روز خدمتگار نے بجائے شراب کے مرحوم کو پانی کا گلاس دیا تو ہنسے اور یہ فرمایا ؎

بجائے مئے دیا پانی کا اک گلاس مجھے ۔۔۔ سمجھ لیا مرے ساقی نے بدحواس مجھے

افسوس صد افسوس! کہ ۳ دسمبر ۱۹۱۰ء میں اردو کا سرمایۂ ناز شاعر اس دار فانی کو خیرباد کہکر دارالسرور خلد کو روانہ ہوا حضرت شوکت بلگرامی نے اس مصرعہ سے تاریخ وفات نکالی ہے ع "گفت شوکت سرور رحلت کرد۔"

آپکا کلام موسوم بہ جام سرور وفات حسرت آیات کے چندہی روز بعد رسالہ ادیب الہ آباد کے پریس میں طبع ہوکر شائقین کے ہاتھوں تک پہنچا۔ مرحوم کو اپنے کلام کی اشاعت کا بیحد ارمان تھا۔ پروف صحیح کرنیکے لئے الہ آباد جانیوالے تھے کہ پیام اجل آگیا آپکی نظمیں زندۂ جاوید یادگار ہیں ؎ برق

نقش باطل ہو نہیں سکتا کبھی نام سرور ۔۔۔ دہر میں جب تک رہیگی گردش جام سرور

محشر نے تاریخ لکھی ؎

ختم کر محشر بس اتنا ہی کہکے قلم تعزیت ۔۔۔ اب نہ ملیگی سخن سے مرثیہ اوروں کی شان

آپ نے ۳۰ برس کی عمر پائی۔ بیکدہ معانی کے دور اس کلیات سے حاصل ہوتے ہیں۔

(از خمخانہ جاوید صفحہ ۴)

# سرور کی نسبت

## دیگر۔ دور قدیم کے ایک ممتاز مجلہ کی جدید صحیح ترجمانی

سرور جہان آبادی کی نظمیں دل میں جذبات کا تلاطم برپا کر دیتی ہیں، انکی شاعری میں ایک بحر ناپیدا کنار کی سی روانی ہے۔ ان کی طبیعت سمندر کی طرح گہری۔ انکا خیال سر بفلک پہاڑوں کی چوٹیوں کیطرح بلند تھا۔ شعر کہنے بیٹھتے تو کاغذ پر اپنے جگر کے ٹکڑے نکالکر رکھدیتے تھے۔ جو سوز و گداز ہمکو سرور کے کلام میں ملتا ہے۔ اسے کسی دوسری شاعر میں ڈھونڈھنا فضول ہے، ایسا معلوم ہوتا ہے کہ قدرت نے انہیں شاعری کیلئے بنایا تھا اور شاعری کے سوا انہیں کچھ اور آتا ہی نہ تھا۔ بہرحال انکی سچی تشبیہیں۔ اُن کے نئے استعارے عمیق جذبات، حسن و عشق کی معاملہ بندیاں، دلوں میں چٹکیاں لیتی ہیں سرور کی مختلف نظمیں دیکھکر یہی معلوم ہوتا ہے کہ ان کا کمال فن روز افزوں ترقی کر رہا تھا اور وہ اپنے معراج شاعری تک پہنچنے سے پہلے ہی ہم سے چھین لیگئے، اگر یہ باکمال شاعر صرف دس برس بھی اور زندہ رہسکتا۔ تو اُردو شاعری کی حالت کیا سے کیا ہوگئی ہوتی، کمبخت شراب کا بُرا ہو جس نے عنفوان شباب ہی میں اس یکتائے زمانہ شاعر کے پیمانۂ عمر کو لبریز کر دیا۔ کل من علیہا فان علی توفیقی۔

❖

# ۱- زندہ جاوید پھول

ناظرین! بچپن میں میں پھولوں کا بڑا شوقین تھا۔ مگر بدقسمتی سے گھر کے صحن کے آگے پھولوں کا کوئی تختہ یا چھوٹا سا کنج نہ تھا۔ جس سے میں اپنی ننھی سی تفریح کو تر و تازہ رکھتا۔ یہ ایک ناخوشگوار کمی تھی جو مجھ کو ہر وقت مغموم اور افسردہ خاطر بنائے رہتی تھی ننھی سی جان اور پھولوں کا ارمان۔ اتنی جرأت کہاں کہ خود بازار جا کر گل فروشوں کی دکان سے پھول مول لاؤں اور اُن سے اپنا دل بہلاؤں۔ علاوہ اس کے باپ کی شفقت ماں کی محبت اپنے صغیر سن بچے کو گھر سے تنہا باہر نکلنے کی بھلا کب اجازت دیسکتی تھی مجھے کسی خاص قسم کے پھولوں سے رغبت نہ تھی۔ بلکہ میرا تعشق اُن کے ساتھ عام تھا۔ میرا دل جیسا چنبیلی کی نرم و نازک نکیلی کلیوں سے مانوس تھا۔ ویسے ہی مجھے گلاب کی ننھی ننھی خوشنما پنکھڑیوں سے بھی محبت تھی میں نہ صرف پھولوں کو دیکھنے کا ہی شائق تھا۔ بلکہ میرے دماغ کو بھی اُن کی بُو سے ایک فطری مناسبت تھی۔ خوش قسمتی سے میرے ہمسایہ میں دو چار مالنیں بھی رہتی تھیں جو میری ماں کو کبھی کبھی پھولوں کے ہار اور گلدستے بنا کر دیجایا کرتی تھیں میں اُن کو دیکھکر بے اختیار باغ باغ ہوجاتا۔ اور مارے خوشی کے جامہ میں پھولا نہ سماتا۔ اور اُن کو لیکر اچھلتا کودتا ماں کی نظر بچا گھر سے باہر نکل جاتا۔ اور اپنے ہم سن لڑکوں کے ساتھ بڑے شوق سے گلیوں میں کھیلا کرتا۔ بدنصیبی سے اگر میرے ساتھ کے کھلاڑیوں میں سے

کوئی شریر بچہ میرے ہاتھ سے اُنکو چھین لیتا تو میرے نازک دل کو سخت صدمہ پہنچتا اور میں نہایت آزردہ دلی اور مایوسی کے ساتھ روتا چیختا گھر کو واپس آتا۔ میری ماں مجھ پر بڑی شفیق تھی۔ مجھ کو غمگین اور مضطرب پاکر بازار سے پھولوں کے ہار فوراً منگوا دیتی۔ اور میں اُن کو لیکر پھر اپنے چھوٹے چھوٹے رفیقوں کے ساتھ کھیل میں مشغول ہو جاتا۔ مگر آہ! یہ چھوٹا سا مشغلہ اس قابل نہ تھا۔ جس سے میں اپنے شوق کی پیاس کو جی بھر کر بجھا سکتا کیونکہ مجھکو تو اِس بات کی دہن تھی کہ سوتے۔ جاگتے۔ اُٹھتے۔ بیٹھتے ہر وقت پھولوں کا ایک تروتازہ چمن میری آنکھوں کے سامنے رہے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ میں کسی لمحہ اور کسی ساعت بھی اُن کو اپنی نگاہ سے جُدا کرنا نہ چاہتا تھا۔ اور مجھے اُن کی مفارقت نہایت ہی شاق اور ناگوار تھی۔ شفیق باپ نے جب اپنے کم سن نونہال کو اوائل ہی سے پھولوں کا بے طرح شیدا پایا تو گلاب کے کتنے ہی چھوٹے چھوٹے پودے لاکر صحن میں لگادیے۔ جن میں کچھ دنوں بعد متعدد پھول آنے لگے مگر اُن سے میری سیری نہوئی کیونکہ اُن کی بہار دیرپا اور مستقل نہ تھی۔ وہ بہت جلد کملا جاتے تھے۔ مٹی کی چلچلاتی ہوئی دوپہر کی ناقابل برداشت دہوپ۔ اور بادسموم کے تند تند جھونکے۔ یہ دو ایسے قوی اسباب تھے۔ جو بہت جلد اُن کے مسکراتے ہوئے چہروں کو پژمردہ کر دیتے تھے۔ اور وہ اپنے ننھے ننھے ہاتھ پاؤں سکوڑ کر مایوسی کے عالم میں ہمیشہ کے لئے سرنگون ہو جاتے۔ مجھ کو یہ گوارا نہ تھا کہ نیچر اِس چھوٹی سی غیر ذی روح معصوم مخلوق کے ساتھ ایسا بُرا برتاؤ

کمرے اور میری تفریح کے مشغلے میں مخل ہو۔ اِس خیال سے میں اور بھی رنجیدہ خاطر رہنے لگا۔ اور مجھہ کو اب پھولوں کے کسی ایسے زندہ جاوید پھول کی جستجو کی تلاش ہوئی جسکی بہار ہمیشہ میرے آنکھوں کے سامنے تر و تازہ رہے۔ اور جس کی شگفتگی پر بے رحم زمانہ کا غاصب ہاتھ اثر نکر سکے۔ مہربان باپ نے جب یہ دیکھا کہ ننھا بچہ ہر وقت ملول اور اُداس رہتا ہے اور باوجود اِن دلچسپ قدرتی مشاغل کے اُس کا سودا روز بروز بڑھتا جاتا ہے تو میری دلبستگی کے لیئے مختلف قسم کے سامان مہیا کیئے۔ شہر کے بساطیوں کی دوکانوں سے کتنے ہی رنگ برنگ کے نگارستے اور انواع و اقسام کے گلدان منگواکر میرے کمرے میں جا بجا آویزاں کر دیئے۔ میری چھوٹی سی میز کو مختلف قسم کے گل بوٹوں سے سجایا۔ میری ماں بھی حتی الامکان میری دلجوئی میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نکرتی تھی۔ کبھی میرے دل بہلاؤ کے لئے میرے قبا کے دامن پر گلاب کا کوئی خوشنما پھول کاڑھتی کبھی کاغذ کے گل بوٹے تراش کر میرا دل اُنسے لبھاتی۔ مگر مجھکو اُن کی ذرا سی پروا نہ تھی۔ میرے قدرتی شوق کا دائرہ خدانخواستہ ایسا تنگ اور کوتاہ نہ تھا۔ جنکو چند انسانی صنعت کے تراشے ہوئے مصنوعی پھول اپنے اوچھے دامن میں ڈھک لیتے۔ مجھکو تو کچھ سودا ہی اور تھا۔ پھر بھلا ایسے لوچ و لچر ناچیز مشاغل کا میرے دل پر کب اثر ہو سکتا تھا۔ قطع نظر اِسکے مجھکو ابتدا ہی سے تصنع سے نفرت تھی اور میرے دل و دماغ فطرتاً مصنوعی اشیاء کی بیرونی نمود اور ظاہری

زرق برق سے سخت متنفر تھے۔ میں تو نیچر کے کسی گلشن گر ہمتقل نظارہ کا خواہ تھا۔ جو ہمیشہ میری آنکھوں کے سامنے رہے۔ بالجملہ اب مجھکو بقا کے پھولوں کی جستجو تھی۔ مگر ایسے زندہ جاوید پھولوں کا ایک فانی کیلئے ہاتھ آنا اور وہ بھی علی الخصوص اس ناپائیدار دنیا میں جو بجا سے خود فنا کا مرکز ہے۔ اور جس میں ایک ایک منٹ پر مادی اشیا کی ہئیت اور ان کے اجزا کی ترکیب و ساخت میں بیشمار تبدیلیاں واقع ہوتی ہیں۔ کوئی آسان بات نہ تھی۔ آپ جانئے چھوٹے بچے کا شوق بڑا ہوتا ہے اور پھر اس پر ناکامی۔ یہ ایک ایسا نکیلا کانٹا تھا۔ جو ہر وقت نشتر بنکر میرے جگر میں کھٹکا کرتا۔ اور مجھکو کسی پہلو چین نہ لینے دیتا تھا۔ میں اپنی کامیابی کے لئے کتنے ہی خیالی منصوبے باندھا کرتا۔ اور میرے ننھے سے دماغ میں مختلف خیال گونجتے رہتے تھے۔ مگر بے سود۔ قصہ مختصر کثرت شوق کی ناکامی بلائے بے درمان سی بنکر کچھ ایسی پیچھے پڑی کہ تھوڑے سے ہی دنوں میں چھوٹے بچے کو بستر علالت پر لٹا دیا۔ میرے رخساروں کی سرخی جاتی رہی۔ ذرا سا منہ نکل آیا۔ اور اس غم میں گھلا کرتا یوں سے بدتر ہوگیا۔ میرے والدین نے بہتا ندہ میری تسلی اور تشفی کی کوشش کی۔ نہ کہیں سے مجھکو زندہ جاوید پھول ہاتھ آتے اور نہ میرے قلب ناشکیب کو تسکین ہوئی۔ میرا سودا گیا پر نہ گیا۔

ایک مرتبہ کا ذکر ہے۔ کہ شام کے وقت اپنی خوابگاہ میں ایک ہلکی سی مسہری پر لیٹا تھا میری دائی آہستہ آہستہ پنکھا جھلتی جاتی تھی قریب ہی

ایک چھوٹی سی میز پر گلاب کے پھولوں کے گلدستے گلدانوں میں رکھے تھے۔
جو اپنی دلاویزی سے ایک برقی کشش کے ساتھ بے اختیار دل کو اپنی طرف
کھینچ رہے تھے۔ مگر میرا دل اب اُن سے بالکل ہٹ گیا تھا۔ کیونکہ مجھ پر اُن کی
بے ثباتی کی حقیقت پہلے ہی کھل چکی تھی۔ اور ان کے دھوپ میں کملا
جانے والے بشروں سے اُن کی ناپائیداری کا سبق سیکھ چکا تھا۔ مجھکو یقین
ہو گیا تھا۔ کہ رات کا ظاہری حسن محض ایک دھوکے کی ٹٹی ہے۔ اور کسی
بازیگر کے تماشہ سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا۔ ممکن تھا کہ وہ اپنی خدا داد
خوبصورتی اور پاکیزی سے کسی اورکم سن بھولے بھالے بچہ یا کسی شوقین
نوجوان کے دِل پر جو میری طرح زندہ جاوید پھولوں کا جویا نہ ہوتا۔ تھوڑی
دیر کے لیئے اپنا قبضہ کر لیتے مگر میرے دل میں تو اب اُن کی ذرا بھی قدر
و منزلت نہ تھی اور ان کو نہایت تحقیر و حقارت اور حسرت کی نگاہ سے دیکھتا
تھا۔ میں اُن کی بے ثبات ہستی کا خیال کر کے اُن کی قسمت پر افسوس کر رہا تھا
کہ اتنے میں میری آنکھ لگ گئی۔ دیکھتا کیا ہوں کہ شہر سے کچھ فاصلہ پر کسی پُرفضا
وادی کے دامن میں ایک آبشار بڑے دلفریبی کے ساتھ بہ رہا ہے۔ پانی
کی صاف شفاف ہموار سطح پر کتنے ہی کنول کے پھول شگفتہ ہیں۔ جن پر
آفتاب کی رنگین ہلکی کرنیں بڑی نظر فریبی کے ساتھ اپنی نورانی عکس ڈال
رہی ہیں۔ پھر آنکھ اُٹھا کر غور سے جو دیکھا تو اُنکی نرم و نازک لچکدار ٹہنیوں
پر کتنے ہی پانی کے سانپ لپٹے نظر آئے۔ جنکی پیٹھ پر رنگ برنگ کے خوشنما
داغ اور چتیاں پڑی تھیں اور جو دیکھنے میں بہت ہی بھلے لگتے تھے۔ یہ

خدا کی مخلوق ایسی چھوٹی تھی کہ ایک غائر نگاہ اسکو بدقت محسوس کر سکتی تھی۔ آبشار کی ایک جانب تماشائیون کا جم غفیر نظر آتا تھا اور دوسری جانب ایک سُہانا خوشگوار کنج آنکھون کے سامنے تھا جس کا نظارہ بے اختیار دل پر سحر و افسون کا کام کر رہا تھا اور جس میں رنگا رنگ پھول کھل رہے تھے جن کے تر و تازہ اور شگفتہ چہرے دیکھنے والون کو دور سے اشارہ کر رہے تھے کہ اُن کی اچھوتی صباحت اور قدرتی نفاست کو ابھی زمانہ نے ہاتھ نہیں لگایا ہے۔ اور انکا دامن رنگ انقلاب کے بدنما دھبوں سے بے لوث ہے جیسا کسی معصوم بچے کا دل دنیا کی نجاست اور معصیت کے رنگ سے پاک و صاف ہوتا ہے۔ مجھ کو ایسے خوبصورت پھول دیکھنے کا اس سے پہلے کبھی اتفاق نہ ہوا تھا۔ اُن کی بہار آنکھون کو بہت ہی بھلی لگی اور مجھکو یقین ہو گیا کہ جن پھولون کی مجھ کو تلاش تھی وہ غالباً یہی ہیں۔ میں اُن کی طرف ٹکٹکی باندھے بڑے شوق سے دیکھ رہا تھا۔ مگر اُن کا ہاتھ آنا غیر ممکن تھا۔ کیونکہ وہ مجھسے بہت دور تھے اور بیچ میں پانی کی دیوار حائل تھی۔ اِس چھوٹے سے کنج میں کتنے ہی سبز پوش خضر صورت بزرگوار بھی ٹہل رہے تھے۔ جن کے سر ولت پر بہو لونکی خوشنما کلغیان اور طرے لٹکتے تھے۔ اور جن کے مقدس نورانی چہرے روحانی نیکیون کی صیقل سے مجلّی نظر آتے تھے۔ ان کے متین اور سنجیدہ قدسون کی رفتار اِس بات کی بین دلیل تھی کہ انہون نے اعلیٰ درجہ کی عاقلانہ احتیاط اور ہمایرانہ استقلال کے ساتھ اِس خطرناک آبشار کو عبور کر کے آپ کو اس کنج تک

امن وحفاظت کے ساتھ پہنچایا ہے۔ اور جواب اپنی پچھلی جانفشانیوں اور عرق ریزیوں کے حیلے میں ان نایاب پہولون کی گلگشت سے متمتع اور بہرہ یاب ہو رہے ہیں۔ میں اس دلچسپ تفریح میں ہمہ تن مصروف تہا کہ یکایک ہوا کے جھونکوں کی سنسناہٹ اور پتوں کی کھڑکھڑاہٹ نے میری محویت کی رخ کو بدل دیا۔ اور میری نگاہ پھیل کر یک بیک مقابل کی صف پر جا پڑی۔ اب جو دیکھتا ہون تو تماشائیوں کے مجمع میں سے کتنے ہی خوشرو جوان سطح آب پر تیرتے دکھائی دیئے۔ جن کے نوخیز اور بے ریشے چہرون سے مترشح ہو رہا تھا کہ وہ ابھی دنیا میں داخل ہوئے ہیں۔ اور زمانہ کے نشیب وفراز، پست وبلند۔ اوج وحضیض سے بالکل ناآشنا اور نابلد ہیں۔ تقاضائے سن بتا رہا تھا۔ کہ ابھی ان کو دنیا میں طمانیت وفراغت کے ساتھ ایک کامیاب عملی زندگی بسر کرنے کے لئے بیشمار تجارب اور مشاہدات کی ضرورت ہے۔ ان کے دماغون کے فانوس تعلیم کی برقی روشنی سے تو ضرور مجلّی تھے۔ مگر ابھی اُن پر تجربے پاشی نہیں کی۔ اُن کے قدم بعینہ زندگی کے دشوار گزار زینے کی خطرناک سیڑھیوں پر تھے۔ جہان زمانہ کی ٹہوکر اس سے پہلے کتنے ہی غیر محتاط ناعاقبت اندیش عیاش طبع نوجوانون کو ڈھکیل کر نکبت میں گرا چکی تھی۔ دنیا کی کتنی ہی غیر مفید تفریحین اور نفسانی خواہشین اُن کے دامن سے بلائے ناگہانی کے طرح لپٹی تھین۔ اس وقت اُن پر ایک عجیب محویت کا عالم طاری تھا۔ اور ایک غیر معمولی جوش وخروش کے ساتھ کنول کے

پھول توڑنے کو جو پانی میں شگفتہ تھے آگے بڑھتے جاتے تھے۔ اُن کی نگاہیں ایسی عمیق اور تیز پرواز تھیں۔ جو سطح آب سے گذر کر سامنے والے کنج تک آب کو امن و عافیت سے پہنچاتیں۔ اور اُن خوشنا پھولوں کی گل چینی خطا اُٹھاتی تھیں۔ حقیقت الامر تو یہ ہے کہ وہ اپنی محویت میں کچھ ایسے کھوئے گئے تھے کہ اُن کو ان پھولوں کا شان و گمان بھی نہ تھا۔ وہ خضر صورت بزرگوار جو سامنے کھڑے یہ تماشا دیکھ رہے تھے۔ اُن کی کم بختی پر تاسف کرتے ہوئے اُن کو آنے والے خطرہ سے متنبہ کرتے اور بآواز بلند کہتے جاتے تھے کہ خبردار ان پھولوں کو ہاتھ نہ لگانا۔ ان میں سانپ ہیں۔ مگر ان کے کانوں پر جوں بھی نہیں رینگتی تھی۔ اور ان کی جانب برابر بڑھتے جاتے تھے حتیٰ کہ اب بالکل قریب پہنچ گئے۔ اور پھول چننے میں مشغول ہو گئے۔ ابھی مشکل سے دو چار توڑے ہونگے۔ کہ سانپوں نے اُن کو کاٹنا شروع کیا اور اُن کے زہر سے متاثر ہو کر پانی میں غرق ہونے لگے۔ ہر چند ہاتھ پاؤں مارے اچھلنے کی کوشش کی۔ مگر اب کیا ہو سکتا تھا پانی کی موجیں ہمیشہ کے لئے ان کو اپنے آغوش میں لیکر بیٹھ گئیں اور اسطرح ان کی تفریحوں اور تمام امیدوں پر جو ان پھولوں کے ساتھ وابستہ تھیں۔ پانی پھر گیا۔ ناظرین! میں نے ایسا عبرتناک سین پہلے کبھی نہ دیکھا تھا۔ ارے دہشت کے بدن پر رونگٹے کھڑے ہو گئے اور میری آنکھ یکایک کھل گئی۔ اب جو آنکھیں مل کر دیکھا تو نہ وہ آبشار تھا۔ نہ وہ سہانا کنج نہ وہ تماشائیوں کا انبوہ۔ نہ وہ وادی میں تھا اور میرا کمرہ۔ میری دائیں جانب

مجھکو تنہا سوتا چھوڑ کر کسی ضرورت سے دوسرے کمرے میں چلی گئی تھی
اب میں تنہائی میں اپنے خواب کی تعبیر پر غور کرنے لگا۔ اور بہت دیر
نہ گذری تھی۔ کہ مجھ پر اسکی حقیقت کھل گئی۔

وہ آبشار ہمارے زندگی کا سرچشمہ تھا اور پانی کی سطح پر جو کنول کے پھول شگفتہ تھے اور جن پر رنگ برنگ کے سانپ لپٹے تھے وہ دنیا کے کتنے ہی دلچسپ مگر مہلک نظارے تھے۔ جنکا دلکش سین بہت جلد نوجوانوں کو اپنا فریفتہ بنا کر شہوت۔ معصیت۔ بدی۔ شرارت۔ اور فسق و فجور کے چاہ ہلاکت میں گرا دیتا ہے۔ وہ خضر صورت بزرگوار جو سامنے والے کنج میں دکھائی دیتے تھے اور جن کے سروں پر پھولوں کی خوشنما کلغیاں اور طرے مزین تھے وہ محب قوم مشاہیر ہیں جنہوں نے اعلیٰ درجہ کی مرتاض نفس کشی۔ محتاط ریاضت۔ غیر معمولی انقباط طبیعت اور پر جوش ہمت کے ساتھ زندگی کے پُرخطر بحر زخار سے گزرتے ہوئے قومی اور ملکی خدمات کو بڑی سرگرمی اور جانبازی کے ساتھ انجام دیا ہے۔ اور جن کے فرق پر اُن کی بیغرضانہ حُب وطنی اور بے لوث جانبازی کے صلے میں بالآخر شہرت عام اور بقائے دوام کے زندہ جاوید پھولوں کے تاج رکھے گئے۔

اے میرے بھولے بھالے نوجوانو! اگر تم کو بقا کے پھولوں کی جستجو ہے۔ اگر تم جانتے ہو کہ ان روشن دماغ عالی خیال مشاہیر کی طرح زمانہ تمہارے سر پر بھی زندہ جاوید پھولوں کے تاج رکھے۔ اگر تمہاری

آرزو ہے کہ تم کو بھی ان بزرگواروں کے پہلو بہ پہلو اس پُر فضا کنج میں (جس سے میری مراد حیات جاوید ہے) جگہ ملے تو اُٹھو اور دنیائے دنی کے گرویدہ کرنیوالے تعیش خیز نظاروں اور شہوت انگیز تفریحوں کو (جو تمہاری ترقی کے جادہ میں سد راہ ہیں۔ اور تم کو فاسقانہ زندگی کے مہلک راستوں پر لیجانے والی ہیں) بالائے طاق رکھکر زندگی کے آبشار کو پامردی اور احتیاط کے ساتھ عبور کرو۔ اگر تم دنیا کی غیر ضروری اور معصیت آمیز دلبستگیوں کے دامن کو ہاتھ سے نہ چھوڑو گے اور یونہی عیش و نشاط بنے رہو گے۔ تو یاد رکھو کہ تمہارا بھی ویسا ہی ٹریجک انجام ہوگا جیسا کہ اُن بدنصیب نوجوانوں کا ہوا ہے۔ جنھوں نے کنول کے پھولوں کی ظاہری خوشنمائی پر فریفتہ ہوکر اپنی بیش بہا جانیں تلاطم امواج فنا کے نذر کردیں اور داعی اجل کو لبیک کہہ کر ہمیشہ کے لئے گمنامی کے پردہ میں روپوش ہوگئے۔

اے یاران نشاط! یاد رکھو کہ دنیا کا کوئی دلکش سین قابل التفات نہیں اور یہاں کی ساری تفریحیں اور مشغلے یہیں رہجائیں گے ان چیزوں کو اس زندگی سے بہت کم مناسبت ہے جو ہم کو ایک ایسی روحانی دنیا میں تنہا بسر کرنی پڑیگی، جہاں زن و فرزند کی محبت دنیوی عیش و عشرت۔ شان و شوکت اور مال و دولت ان میں سے کوئی بھی کام نہ آئیگا دیکھو ایک نازک خیال شاعر دنیا کی بے ثباتی کے مضمون کو چند دردناک اشعار میں کس خوبی کے ساتھ ادا کرتا ہے ؎

ای پدر شو ز عالم فانی — هوس دل در چه میرانی
ظاهر اگرچه هست نقش و نگار — باطنش جمله هست ویرانی
دیگران آمدند و بگذشتند — چند روزے تو نیز مهمانی

(سُرور جهان آبادی)

# حمدِ باری

عقلِ دقیقہ رس کا دوڑا سمند برسوں — روندا کیا جہان کے پست و بلند برسوں
ڈھونڈھا کیا تجھے میں زار و نژند برسوں — بامِ فلک پہ پھینکی اڑ کر کمند برسوں
تیرا پتہ نہ پایا۔ او لامکان والے — ساری جہاں میں ڈھونڈھا سارے جہان والے

بلبل کا ہم نوا میں اکثر رہا چمن میں — بیٹھا کیا بہت دن پھولوں کی انجمن میں
خلوت نشین رہا ہوں غنچوں کے پیرہن میں — دوڑا کیا میں برسوں اس وادیٔ کہن میں
دنیا کو چھان ڈالا تیرا پتہ نہ پایا — نقشِ قدم کا تیرے جلوہ نظر نہ آیا

اک عمر بتکدے میں رگڑا کیا جبین میں — کعبے میں بنکے بیٹھا اکثر حرم نشین میں
برقِ جمال بنکر دوڑا تہِ زمین میں — تاروں کی انجمن میں برسوں رہا مکین میں
لیکن کہیں تجلی تیری نظر نہ آئی — وہم و گمان سے یارب تیری نہ کنہ پائی

جنگل میں آہ برسوں دھونی رما کے بیٹھا — پربت پہ بن کے جوگی آسن جما کے بیٹھا
صحرا کی وادیوں میں آنکھیں بچھا کے بیٹھا — تیرے لیے جہان سے میں ہاتھ اٹھا کے بیٹھا
ڈھونڈھا کیا تجھے میں بیراگیوں میں برسوں — بیٹھا فقیر ہو کر میں تیاگیوں میں برسوں

تیرا نشان لیکن او بے نشان نہ پایا — وحدت کا آہ تیری رازِ نہان نہ پایا
خلوت نشین جہان ہے تو۔ وہ جہان نہ پایا — وہ سرزمین نہ پائی وہ آسمان نہ پایا
زروں میں اڑ کے چمکا تاروں میں جا کے جھلکا — جلوہ نظر نہ آیا پر شاہدِ ازل کا

پھوڑا کیا بہت دن سر شوق جبہ سائی — لیکن نہ آستان تک تیری ہوئی رسائی
دیر و حرم میں برسوں کی قسمت آزمائی — تمثال آہ لیکن تیری نظر نہ آئی

تو جلوہ گر کہاں ہے! او دو جہاں کے مالک — شمس و قمر میں کیا ہے! او آسمان کے مالک
پھولوں میں آہ کیا ہے موجِ شمیم تیری — یا رب ہے کس چمن میں بادِ نسیم تیری
غنچوں میں کیا ہے بوئے رازِ قدیم تیری — آرامگاہ ہے کیا باغِ نعیم تیری
تو عرش کے فضا میں ہے یا بہشت میں ہے — کعبے میں تجھکو ڈھونڈوں یا تو کنشت میں ہے
کاشی میں کیا ہے تیری تقدیس کا شوالہ — پریاگ میں ہے تیرا کیا آہ! دھرم سالہ
ناقوس میں ہے کیا تو محوِ خروش نالہ — ہے آہ! دوارکا میں کیا تیرا پاٹ شالہ
توحید کی سنا کر دلکش کہانیوں کو — دیتا کہاں ہے سکشا تو اپنے گیانیوں کو
برسوں سے پھر رہا ہوں میں تیری جستجو میں — کھویا گیا ہوں اکثر میں کوئی آرزو میں
جلوہ فزا ہے کیا تو پھولوں کے رنگ و بو میں — کیا تیرے زمزمے ہیں بلبل کی گفتگو میں
میں محوِ ذوق تیری وحدت کے راگ کا ہوں — پروانہ آہ! تیری الفت کی آگ کا ہوں
حسرت کش تکلم ہوں آہ! اک زمانہ — ہے شیخ و برہمن کے لب پر ترا فسانہ
وحدت کا آہ! تیری میں بھی سنوں ترانہ — کچھ سوزِ عاشقانہ کچھ سازِ مطربانہ

پردے میں بانسری کی مجھکو صدا سنا دے
بنسی بجانے والے وحدت کا گیت گا دے

## زمزمۂ توحید

تیری شمیم وحدت ہے ہر کلی میں پنہان — ہر گل میں دیکھتا ہوں یا رب بہار تیری
گردوں پہ مہر و مہ میں پرتو ہے تیری تاب کا — تاروں کی روشنی ہے آئینہ دار تیری
ہر شے میں ہے تجلی پروردگار تیری

تو شمع انجمن ہے اس محفل کہن کی — اک بزم ناز تیری ہے تنگنائے ہستی
رونق ہے تیرے دم سے کاشانۂ چمن کی — کیا دشت کوہ و ہامون کیا عالم بلند و پستی
قدرت ہر ایک شے سے ہے آشکار تیری

قالب میں روح کو ہے شوق وصال تیرا — سودا ہے جبہ سائی کا تیرے در پہ سر کو
خلوت نشین کہاں ہے یا رب جمال تیرا — دل کو ترے لقا کی حسرت تیری نظر کو
آنکھوں کو جستجو ہے لیل و نہار تیری

آنکھوں کو روز و شب ہے دید حرم کا سودا — اور شوق کہہ رہا ہے تو ہے فضائے دل میں
باغ بہشت کیسا کیسا ارم کا سودا — بے پردہ تو ہے یا رب خلوت سرائے دل میں
چھوٹی سی انجمن ہے یہ جان زار تیری

اے شمع حقیقی! اے بیکسوں کے والی! — ہر دکھ کی تو دوا ہے ہر درد کا ہے درمان
پتلا بنا کے مٹی کا تو نے جان ڈالی! — بحر کرم کا تیرے یا رب! نہیں ہے پایان
بندوں پہ اپنے شفقت ہے بے شمار تیری

وہ دل ہے خون جس میں تیری نہ آرزو ہو — وہ آنکھ کور ہے جو تیری نہ ہو آشنا
ٹوٹیں وہ پاؤں جن کو تیری نہ جستجو ہو — پہلو میں دل ہے تیرا حسرت کش تمنا

قالب میں جان مضطر امید وار تیری

ہر شاخ بارور کو تو نے فروتنی دی — سبزہ کو دلفریبی پھولوں کو رنگ و بو دی
پروانے کو تپش دی، جگنو کو روشنی دی — بخشا صدف کو گوہر، گوہر کو آبرو دی
بخشش ہے عام سب پر آمرزگار تیری

مبداء آفرینش یارب ہے ذات تیری — جلوے سے تیرے قائم ہے شان اوج و پستی
جلوہ گہِ ازل ہے۔ یہ کائنات تیری — ائے علت علل! تو ہر چیز کی ہے ہستی
ہستی مگر ہے سب سے بیگانہ وار تیری

## ترانہ وحدت

دل میں آنکھوں میں تیرے حسن کی ہے جلوہ گری — یہ وہ شیشے ہیں۔ کہ جن میں ہے وحدت سے بھری
تو وہ خودبین و خودآرا کہ پس پردۂ ناز — محو آئینہ تمکین ہے تیری عشوہ گری
میں وہ سرگرم تحیر کہ دم آرائش — تک رہی ہے تیرا منہ میری پریشان نظری
دین و دنیا کا رہا ہوش نہ میخواروں کو — تیری آنکھوں نے پلائی وہ مے بیخبری
محفل یار میں دل اور کوئی دم جیتا — ساتھ تو نے نہ دیا آہ! چراغ سحری
اشک کہتے ہیں کہ پھیکا ہے ابھی رنگ فنا — المدد المدد ائے تحفۂ خون جگری
اسکے کوچہ میں میری خاک کو کرنا برباد — آخری تجھ سے وصیت ہے نسیم سحری
دل بیتاب ہے جولانگہ صد برق تپش — رخصت ائے قافلۂ صبر و شکیب جگری
حسن پنہان ہے چراغ تہ دامان تیرا — برق بے پردہ ہے پردہ میں تری جلوہ گری
یادگار اپنی تجھے، کنج قفس میں دم مرگ — چھوڑتے جاتے ہیں ہم ائے حسرت بال و پری

ضعیدے ہوتے تھے برپا نہ جہاں میں شب و روز — تیری آنکھوں میں یہ پہلے تو نہ تھی فتنہ گری
اٹھ گیا دامن صحرا سے تیرا دیوانہ — سر پٹکتی ہوئی اب پھرتی ہے شوریدہ سری
کوئی دن اور ہے اڑنے کی تمنا صیاد — خاک اڑائیگی کبھی حسرت بے بال و پری
تکتی ہے تیرے تصور میں دم باز پسین — ہائے کس یاس سے منہ سب کا پریشان نظری

اپنے بیمار محبت کی خبر لے اب تو
کہ ہے مہمان کوئی دم کا یہ چراغ سحری

## رباعیاتِ سُرور

بت خانہ جدا ہیں، خانقاہیں ہیں جُدا — ارباب پرستش کی نگاہیں ہیں جُدا
جویا تیرے شیخ و برہمن ہیں دونوں — منزل تیری ایک ہے یہ راہیں ہیں جدا

---

آغاز ہے کچھ ترا نہ انجام تیرا — بندوں پہ ہمیشہ لطف ہے عام تیرا
مندر میں ہے پر خدا ہے تو مسجد میں — جپتے ہیں شیخ و برہمن نام تیرا

---

گلچیں جو گلوں کو لے چلا چن چن کر — کلیوں نے کہا یہ منہ سے سر کو دھن کر
کل آہ! یہی ہمارا ہوگا انجام — رو یا کیا میں بہت صدا یہ سن کر

---

یارب ہے یہ دفن کس کی میت دلمیں — سر پیٹ کے رو رہی ہے حسرت دلمیں
پامال ہوئی آہ! ہے یہ ناروں کی بیری — اے یاس بیکسی کی تربت دلمیں

## دیگر

شیشوں میں جھلکتی ہے مئے ناب نظر ... ہوں آکے شریک بزم احباب نظر
ہے نور نگاہ دیدۂ شوق ادیب ... آنکھوں سے لگائیں کیوں نہ ارباب نظر

---

اُتری ہے فصاحت کی پری شیشوں میں ... یا نطق کی ہے جلوہ گری شیشوں میں
اوراق ادیب میں ہیں اشعار سرور ... یا ہے مئے لالہ گوں بھری شیشوں میں

---

اے محو نشاط سونے والو اُٹھو ... سرمایۂ عمر کھونے والو اُٹھو
آتی ہے وہ قافلے سے آواز جرس ... نکلا خورشید سو گئے والو اُٹھو

# تلاش حقیقت

## ماریاسمین

آ! کلیجے سے لگا لوں تجھکو ماریاسمین ... ہیں کسی گیسو کے خم تجھ میں کسی ابرو کی چین
یہ قیامت کی شکن۔ اور یہ بلا کے پیچ و خم ... آہ! کس کافر ادا کی تو ہے زلف عنبرین
ہے تیری حسن سیر سے دل گرفتار دلبستگی ... قیس ہیں حیران۔ آہ! تو ہے لیلی محمل نشین
آہ! اے ظالم! اے فتنہ! تیری گرمی ادا فتنہ گر ... دل کو پھونکے دیتی ہے تیری نگاہ آتشین

مجھکو وہ لذت ہی ملتی آہ! تیری زہر میں
میں سمجھتا ہون کہ ہی تیری زبانمیں انگبین

شب کو بانسی سے دلہن بنکر نکلتا یون ہی تو
بال کھولے گھر سے نکلے جیسے کوئی مہ جبین

گرمیوں میں جیسے صندل ہی حسینونکو پسند
ڈھونڈھتا پھرتا ہی یونہی تو بھی شاخ یاسمین

پھن اٹھا کر آہ! مستی میں وہ لہراتا تیرا
جیسے ہو جوبن کی متوالی کوئی ناز آفرین

سبزہ زاروںمیں ہی شب کو اک عروس بے نقاب
دنکو بانسی میں ہی تو اک شاہد پردہ نشین

او فسون گر! آہ! ہون میں کشتۂ زلف دراز
مجھکو ڈس لے- تیرے ڈسنے کا مجھے شکوہ نہیں

تجھ سے میری گیسوؤں والے کی ملتی ہی ادا
میری نظروںمیں تو ہی تو حسینوں کا حسین

او ستمگر! آہ! کب کالا سمجھتا ہون تجھے
میں تو اپنا گیسوؤں والا سمجھتا ہون تجھے

طول شبہائے جدائی تو ہی- یا زلف دراز
تجھکو ظالم! اپنے قامت کی درازی پر ہی ناز

اک ادائے عشق بھی مضمر ہے تیرے حسن میں
تو وہ نیرنگ فسون ہی آہ! او عشوہ طراز

سردیوں کی شام خلوت میں ہی تو زلف سیاہ
اور شب غم میں ہی دونا لہلہائے جانگداز

گر دیئے گل آہ! کتنے قلب سوزاں کے چراغ
تیرے آنکھوں نے کیئے کیا کیا در فتنہ [illegible]

ڈسنے والے کیوں نہ جی اٹھیں تیری آواز پر
بین کی نغموں کی ہی ظالم! اسقدر جانی نواز

یاد میں پڑتا جو میرے بنکے تو زنجیر عشق
اپنی زلفوں پر نہ ہوتا گیسوؤں والے کو ناز

جب نظر آئے کسی گیسو میں تیرے پیچ و خم
تجھ پہ ظالم! کھل گیا دل کی گرفتاری کا راز

ہوش میں سر زلف ہاتھوں پر کھلاؤں آ! تجھے
میں نہیں ہوں شیوہ رسم وفا سے بے نیاز

میری نظروں میں [illegible] گیسو آہ! ایک
دے نہ دھوکا آہ! مجھکو تو [illegible]

ٹوٹ بھی جا اے طلسم دام ہستی ٹوٹ جا
اٹھ بھی جا آنکھ سے اے پردۂ عشق مجاز

دوست دشمن میں رہی باقی نہ تھا مجھ کو تمیز　　کھینچدے تصویر یکرنگی دل آئینہ ساز

میں سمجھتا کسی کافر کی زلف عنبرین

آستین میں اپنی پالون آہ! مار یاسمیں

## وقت اجل

ہمکو ہے معلوم آئیگی چمن میں کب خزاں　　پھول مرجھائینگے کب اور کب جھڑینگی پتیاں

ہیں فضائے عرش پر تارے سحر تک میہمان　　اے اجل! لیکن ہی سربستہ ترا انداز نہان

---

کاشمین میں پھر جو رہتی ہیں دل ناکام کو　　لطف صحبت دوستوں میں ہیں اٹھاتے شام کو

لیٹے ہیں بستر پہ شب کو خواب راحت کے مزے　　کچھ ادائے فرض طاعت کچھ عبادت کے مزے

پر نہیں پابندی صبح و مسا تیرے لیے　　کوئی ساعت ہو برابر ہی قضا! تیرے لیے

---

ہمکو ہے معلوم ہوگا بدر کامل کب ہلال　　آئینگے سوئے چمن کب طائران خوش مقال

اور یہ بھی جانتے ہیں اک مقرر وقت پر　　سبز کھیتونکو بنائیگی خزان ملبوس زر

تیرے آنے کا کریں لیکن اجل کب انتظار

کوئی موسم ہو کوئی دن ہو کہان تجھکو قرار

کیا وہ موسم تیرے آمد کا ہی مرگ ناگہان!　　کرتی ہے باد صبا پھولوں سے جب سرگوشیاں

یا وہ دن ہیں تو نہا کر جب گلستان میں گلاب　　زرد پڑ جاتا ہی مانند شعاع آفتاب

---

تیرا سکہ جو رواں قلزم میں بھی آتش نوش — تو وہاں بھی ہے بہا مہر جبیں ہے سرگرم خروش
تو ہوا میں بھی صدائے نغمۂ شیریں میں ہے — اک ادائے جاں ستاں ظالم! ترے تمکین میں ہے
تیرے جولانگاہ میں آئینہ شادمان و امان — اے اجل تو ساتھ ہی ہم آہ! جاتے ہیں جہاں

---

تیرا قبضہ جو وہاں بھی آہ اے بیداد گر! — بیٹھکر دو دوست ملتے ہیں جہاں زیر شجر
شعلہ افگن تیغ ہے تیری صفوف جنگ میں
اے اجل! تیری تجلی ہے غرض ہر رنگ میں

# موت کی گھڑی

موسم خاص میں ہوتے ہیں شجر برگ فشاں
پھول مرجھاتے ہیں جب باغ میں آتی ہے خزاں
صبح ہوتی ہے تو ہوتے ہیں ستارے پنہاں
لیکن اے موت مقرر ہے ترا وقت کہاں

دن کو ہوتا ہے غم دہر سے ہر اک کو کام
دوست ملجائیں پھر آتی ہے اسواسطے شام
رات ہوتی ہے کہ ہو سب کو میسر آرام
لیکن اے موت تیرے آنے کے ہیں وقت تمام

ہمکو معلوم ہے کب بدر کو ہوتا ہے زوال
اڑکے کب جائیں گے مرغان ہوا سوے شمال

کب خزاں آ کے گلستان کو کریگی پامال
کون بتلا سکے کہ کب کیجئے تیرا استقبال

کیا وہ موسم ہے تیرا جب کہ بہار آئی ہے
اور صبا حسن گل تر کو نکھار آتی ہے

یا خزاں باغ میں جب لیکے غبار آتی ہے
نہیں ہر وقت تو کرنے کو شکار آتی ہے

تو وہاں بھی ہے جہاں ملتے ہیں دو سینہ فگار
دکھڑے رونے کیلئے بیٹھ کے زیر اشجار

تو وہاں بھی ہے جہاں ملتی ہیں فوجیں خونخوار
اور دکھاتی ہے جہاں رزم میں جوہر تلوار

بحر و بر سب کو ہے منظور اطاعت تیری
کر رہی کام ہوا میں بھی ہے طاقت تیری

دل سے راحت میں بھی جاتی نہیں ہیبت تیری
ہم جہاں جائیں نظر آتی ہے صورت تیری

## مزار دوست

قبر پر الحمد پڑھکر بصد حسرت کہا — ہم گریبان چاک کی تم ہیں تیرے لالہ زار ہیں
شاد رہئے کیجئے تو بھی بیرحناک ہے اب کے یہاں — شمع روشن ہے گلوں کے قبر پہ انبار ہیں
کیا ہوا مرنیکے بعد نے رہی رونق مدام — لوگ بیٹھے ہیں وانکے اور کیا اخوار ہیں

اٹھ کر ذرا زمانے کی دیکھو روش ہے کیا    قوموں میں جد و جہد کی دوا دوش ہے کیا
آئندہ و گذشتہ کی دل میں خلش ہے کیا    چھوڑو خیال خام کہ یہ چپقلش ہے کیا
کرلو! وہ آج جو تمہیں کرنا ہے دوستو
ڈوبی ہوئی ہے قوم ابھرنا ہے دوستو

اٹھ کر ہوائی قلعہ مسخر کرو کوئی    دشمن پہ وار رزم میں بڑھ کر کرو کوئی
میدان کارزار و وغا سر کرو کوئی    قومی نشان بلند فلک پر کرو کوئی
اٹھو! کہ کل کا دیکھ رہی ہو یہ خواب کیا
غفلت کی ہے پڑی ہوئی منہ پر نقاب کیا

دنیا کی رزمگاہ ہے شہرت کا کارزار    افسانۂ اکابر عالم ہے یادگار
ہمت کرو بلند کہ ہو عزت و وقار    کوشش کرو کہ کل کا ہے کیا خاک اعتبار
اونچا ہوا میں سب سے پھریرا اڑا کرے
طاؤس بن کے قوم کا جھنڈا اڑا کرے

آلات حرب آج تمہارے ہیں تند و تیز    اور گرم جہد و جد کا ہے ہنگامہ ستیز
رن میں بڑھو! بڑھو! کہ نہیں موقع گریز    کل تم کہاں ہو ورنہ کہاں تیغ شعلہ ریز
یہ دور امن ہے یہ ترقی کا دور ہے
دنیا کا رنگ اور تھا پہلے اب اور ہے

گذرے ہوئے زمانے کے چھوڑو خیال کو    توڑو طلسم یاد نشاط و ملال کو
چمکاؤ آسمان پہ قومی ہلال کو    دلق کہن پہناؤ نہ لیلائے "حال" کو
عہد کہن کا دفتر پارینہ مردہ ہے

تلوار پھینک ہی دو کہ یہ زنگ خوردہ ہے

یہ شاہراہِ وقت میں بے اختیار کیا
تم پیچھے پھر گئے دیکھتے ہو بار بار کیا
سو کر اُٹھو گے خواب سے روز شمار کیا
نیند دن کا اُتریگا نہ تمہارے خمار کیا

چونکو شتاب اب نہیں موقع درنگ کا
سیکھو سبق جوانو! شریفانہ جنگ کا

دن چڑھ گیا ہے خواب گراں سے اُٹھو! اُٹھو
آواز آرہی ہے بگل کی سنو! سنو
لو! آگیا غنیم وہ سر پہ۔ بڑھو! بڑھو
دشمن لگا رہا ہے نشانہ بچو! بچو!

تیار جلد تیز کرو وقت کا رہے
ہستی کا گرم معرکۂ کارزار ہے

جب شام عمر ہو گئی۔ سو کر اُٹھے تو کیا
قومی وقار ہاتھ سے کھو کر اُٹھے تو کیا
لیٹا دم اخیر ڈبو کر اُٹھے تو کیا
بس رہے شرمسار جو ہو کر اُٹھے تو کیا

جب آگیا غنیم اجل سر پہ فائدہ؟
کھولی جو آنکھ شب میں بستر پہ فائدہ



## غزل

شب وصال مزہ دے رہی ہے گو تیری
قبول حق سے گھومتی ہے قند گفتگو تیری
مسل سمجھ کے دل دردمند کو میرے
کہ اس میں رہتی ہے بیدرد آرزو تیری
تیری زبان کو بگاڑا رقیب بدخو نے
کہ بات بات پہ گالی تو تھی نہ خو تیری
نگار رہا ہے حنا کون تیرے ہاتوں میں
رلا رہی ہے مجھے خون آرزو تیری

کہاں تھا میں مری قسمت مجھے کہاں لائی
عدم سے جانب ہستی کشاں کشاں لائی

گراں ہے ہجر ترا جان ناشکیبا کو
تلاش ہے ترے جلوے کی چشم بینا کو

کرے نہ روح مری کیوں تری طرف پرواز
کہ زیست ہے تیری قربت میں تعزیت انداز

میں کاش عمر رواں! تجھکو چھوڑ کر بھاگوں
طلسم خانۂ ہستی کو توڑ کر بھاگوں

مکین جو روح سے خالی مکان دیکھتے ہیں
تو سر اٹھا کے سوئے آسمان دیکھتے ہیں

کوئی عقاب کی جنگل میں جیسے ہو کودک
نگاہ یاس سے ہاں دیکھتی ہو سوئے فلک

نجات دے مجھے ان شورشوں سے تو یا رب
کہ مجھکو ہے ترے جلوے کی جستجو یا رب

## پریاگ کا سنگم

جب صانع ازل نے صورت تری بنائی
حوروں کو جان ہی دی آنکھوں کو جانفزائی

خاکہ بنا کے کھینچا یوں نقش ناز تیرا
بول اٹھی چھین لوں گی دل شان دلربائی

بخشی تیری زبان کو لعل شکر فشاں کو
کچھ شہد کی حلاوت کچھ قند کی مٹھائی

نقشہ بنا کے تیرا صانع دو جہان نے
تصویر تیری کھینچی اور آنکھوں سے لگائی

خلوت سے بن کے دلہن نکلی حیا جو تیری
آب رواں کی چادر منہ پر سی آکے ڈھلائی

جلوے نے تیرے مجھکو بے خود کیا کچھ ایسا
حیرت تجھے دکھانے آئینہ لیکے آئی

حسن ازل نے جسکو پایا نہ تیرے قابل
حصے میں سروشوں کے آئی وہ خودنمائی

گنگا بڑھی ادھر سے جمنا بڑھی ادھر سے
اعجاز ہے حسن نے یوں ترکیب مل کے پائی

وابستہ ہو گئے دو دامان دلفریبی
دونی نہ آہ کیونکر ہو شان دلفریبی

دلکش عجیب سنگم ہے اتصال تیرا — سینے میں موجزن ہے شوق وصال تیرا
آنکھوں میں پھر رہی ہے تصویر حسن تیری — بے چین کر رہا ہے دل کو خیال تیرا
صورت ہے آہ! تیری تمثال دلفریبی — اور نقش دلنشیں ہے نقش جمال تیرا
تیری تجلیاں ہیں آئینہ دار تمکین — جلوہ فروش حیرت غنج و دلال تیرا
اک اک ادائے دلکش ہے بے عدیل تیری — ایک ایک ناز دلجو ہے بے مثال تیرا
الفت تری دلوں میں، سودا ترا سروں میں — ہے آہ! اک زمانہ شوریدہ حال تیرا
موجوں میں آہ! تیری ہے شان کجکلاہی — بل بے غرور تیرا اف رے جلال تیرا
پانی میں آہ! تیرے ہے زیست کی حلاوت — شیریں ہے انگبیں سے آب زلال تیرا

امرت برس رہا ہے یعنی تری زباں سے
موتی ٹپک رہے ہیں لعل گہر فشاں سے

آنکھوں کو ہے یہ حسرت اف ری تری ادائیں — لوٹیں تری بہاریں، دیکھیں تری فضائیں
ساحل پہ آہ! تیرے میں محو بے خودی ہوں — اور لے رہی ہوں تیری موجیں مری بلائیں
گردوں پہ روشنی ہو تاروں کی ہلکی ہلکی — شمعیں سحر کو جیسے محفل میں جھلملائیں
کرنیں گرا رہا ہو یوں چاند اجلی اجلی — پانی میں جیسے شب کو پریاں نہانے آئیں
لب بستہ ہو پپیہے کے شور پی کہاں کا — مرغان خوشنوا کی خاموش ہوں صدائیں
عالم سکوت شب کا چھایا ہوا ہو ہر سو — اور چل رہی ہوں بھینی بھینی خنک ہوائیں
خلد بریں سے لیکر پھولوں کا آہ! زیور — دلہن تجھے بنانے کو آئیں اپسرائیں

ہوا نہ ہو سُریلی اور انکھڑیاں نشیلی　　دھیمے سُروں میں تیری عظمت کے گیت گائیں

میں کاش چاندنی میں دیکھوں بہار تیری
دلکش عجب ادا ہے اے رود بار تیری

ہے دلفریب سنگم تیرا عجیب منظر　　دو بہنیں رو رہی ہیں رونا خوشی کا مل کر
جمنا کے ہیں نکلے ہیں گنگا کی آہ ! یا ہیں　　گنگا سے رو رہی ہے جمنا لپٹ لپٹ کر
یہ ہمکنار اس سے وہ اس سے ہم بغل ہے　　دونوں نثار کرتی ہیں آنسوؤں کے گوہر
بچھڑی ہوئیں تھیں کب کی کیا جانیں دونو بہنیں　　آنسو نہیں جو تھمتے ہیں جوش غم سے دم بھر
رہنے دے انکو یکجا - دونوں ہیں بہنیں بہنیں　　ان کو جدا نکرنا اے چرخ تفرقہ گر
ان کے ملاپ میں ہے اک اتحاد دلکش　　اور اتحاد میں اک شان وفا ہے مضمر
شان وفا میں ہے اک انداز دلفریبی　　دامان حسن میں دو پھیلے ہوئے زمین پر
ہمدوش ہو رہی ہیں جیسے یہ دونوں ندیاں　　یارب ہو وصل تیرا یونہیں مجھے میسر

پردہ دوئی کا یعنی اُٹھ جائے درمیاں سے
تیرے لئے ہوں میں بیگانہ اک جہاں سے

# مظاہر قدرت

## لالۂ صحرا

پسند لالۂ صحرا! تیری فضا ہے مجھے　　چمن کے پھولوں سے دلکش تیری ادا ہی مجھے
بہشت خانہ تیرا کنج خوشنما ہے مجھے　　جنون میں تیرا نظارہ سکون فزا ہی مجھے
گلوں سے ہے مجھے تیرے جگر کا داغ پسند
وہ رند ہوں کہ ہے تیرا مجھے ایاغ پسند

مئے نشاط کا تیرے سرور ہی دل میں　　تیری شراب جھلکتی ہی آنکھ کے تل میں
گلوں کا عکس شفق گوں ہی تیری منزل میں　　شراب سرخ کے شیشے ہیں تیری محفل میں
عجب بہار ہے رنگ جمالیوں میں تیری
جھلکتی ہے مئے احمر پیالیوں میں تیری

مجھے بھی بھر کے کوئی جام خوشگوار پلا　　جنون کا جوش ہی سر میں مئے بہار پلا
تیری شراب کا ہوں رند بادہ خوار پلا　　ہزار جام پلا اور ہزار بار پلا
پلا وہ مئے کہ خمار وطن نہ ہو جسمیں
پلا وہ پھول کہ خار وطن نہ ہو جسمیں

فریب خوردہ بزم نشاط دنیا ہوں　　میں انجمن میں صدائے شکست مینا ہوں
نہ پوچھ ساقیِ صحرا! کہ کون ہوں کیا ہوں　　شہید ناوک بے مہریِ احبا ہوں

سرشک خون سے ہے غربت میں گو نمایاں رخ
لہو اُبھرا کسی گل کا ہو جیسے داماں سرخ

فلک نے مجھکو دکھائے ہیں سبز باغ بہت — مئے نشاط کے چھلکائے ہیں ایاغ بہت
کئے ہیں بزم تمنا کے گل چراغ بہت — دیئے ہیں اہل وطن نے جگر پہ داغ بہت
کہاں کہاں کے دکھاؤں میں آہ! داغ تجھے
جلا نہ دیں میرے دلسوز! یہ چراغ تجھے

سناؤں کیا تجھے غربت میں روئداد وطن — میں بدنصیب وطن ہوں میں نامراد وطن
ستم رسیدہ ہوں کیا خیال یاد وطن — سواد گور رنگا ہوں میں ہجر داد وطن
دل فسردہ ہوں پہلوئے داغ خوردہ ہوں
صبا بجھا گئی کیا! میں چراغ مردہ ہوں

خیال صحبت احباب کیا! وہ دل ہی نہیں — جگر میں وہ تپش شوق متصل ہی نہیں
وہ آگ تھی جو سینے میں مشتعل ہی نہیں — وطن کی خاک کا سودا اب متحمل ہی نہیں
گئے وہ دن کسی تھی غربت میں آرزوئے وطن
میرے ندیم! نہ کر مجھ سے گفتگوئے وطن ۴

ذرا سی رہنے کو دے کنج دلنشین میں جگہ — مجھے بھی تھوڑی سی صحرا کی سرزمین میں جگہ
شرار غم ہوں۔ دل داغ آفرین میں جگہ — ملے اگر تیرے آغوش نازنین میں جگہ
دکھاؤں اپنے وطن کی بہار باغ تجھے
تپ درون کے پھپھولے جگر کے داغ تجھے

# جمنا جی

وہ بھی دیسی بہنے والی ایک نہر دلنشین ۔ آبجو چھوٹی سی اک نازک خرام و نازنین
تشنگی شوق گنگا میں بجھانے کے لئے ۔ جا رہی ہے اپنی ہستی کو مٹانے کے لئے
یہ وہ جمنا ہے کہ دلکش جسکا ہے انداز حسن ۔ دیکھتے ہیں آہ عاشق جسکا خواب ناز حسن
یہ وہ جمنا ہے کہ گاتے ہیں سخنور جسکے گیت ۔ مطربان خوش گلو کی ہیں زبان پر جسکے گیت

---

یہ وہ جمنا ہے جہان سے لیکے خلوت کے مزے ۔ لوٹے ہیں عشاق نے برسوں محبت کے مزے
جا بہنے والوں نے لپٹا کر حسینوں کے لئے ۔ ہیں لب ساحل پہ بوسے نازنینوں کے لئے
یہ وہ جمنا ہے کہ راما کی حسیں نے مدتوں ۔ برج کی اک پاکدامن نازنین نے مدتوں
بنسی والے کی جدائی میں اڑا کر سر پر خاک ۔ اپنے اشکوں سے کیا ہے دامن ساحل کو پاک
یہ وہ جمنا ہے جہان ایک بادشہ پردہ نشین ۔ آگرہ میں محو آسائش ہے جو زیر زمین
رخ سے آہستہ الٹ کر چادر آب روان ۔ دیکھتی تھی مسکرا کر منظر آب روان

---

آہ! اے نہر لطافت! آہ! اے بحر جمال ۔ دلمیں ہے پہلو نشین ابتک ترا نقش خیال
گرچہ تجھ میں اب نہیں وہ جلوۂ شان کہن ۔ وہ حسین تو ہے کہ اے شمع شبستان کہن
حسن فطرت میں ہے تیرے اب بھی اک دلکش ادا ۔ تیرے کملائے ہوئے پھولوں میں ہے بوئے وفا

---

تو وہ دریائے مقدس ہے کہ ہے عصیان سے پاک ۔ تیرا دامن اب بھی ہے آلائش انسان سے پاک

تیری شوکت کے ہیں شیدا ہے وفادار کہن — تیرے برجوں اور تیرے قلعوں کے آثار کہن
تیری ساحل سے ٹپکتی اب بھی ہے شان بلند — آسمان فرسا ہیں اب بھی تیرے ایوان بلند
تیری فرسودہ نشان ہیں منقش از حسن و عشق — تیرے موجوں میں نہاں ہے آہ! راز حسن و عشق

---

آہ! وہ رنگین ادا! او دل والی نازنین — آہ! وہ عالم کے حسینوں سے نرالی نازنین
یاد آیا کہ دلکش تھے تیرے نقش و نگار — دن مرادوں کے تھے۔ اور جوش جوانی کا ابھار
بڑھ کے جب مینار پر اک بعت ناز آفرین — دیکھتی تھی تیرے موجوں کی ادائے دلنشین
وہ کف سیلاب - وہ شوریدہ تلاطم ہائے ہائے — تیرے موجوں کا وہ انداز تبسم ہائے ہائے

---

ہے یہی وہ تیری رفتار بل کھاتے ہوئی — وہ نظر پیچھے ہوئی چتون وہ شرماتی ہوئی
وہ حسینوں سے نرالی تیرے البیلی روش — دل ہو جادو کرنے والی تیری البیلی روش
وہ سریلی نغمہ جوش تلاطم کی صدا — آہ! وہ دلکش تیرے ساز ترنم کی صدا
رنج کی اور پاکدامن او مقدس نازنین — نقش ہے دل پر تیرے اک اک ادائے دلنشین

---

اب کہاں جمنا! تیرے موجوں کی وہ مستانہ چال — اب کہاں پانی کے جھرنے اور وہ رقص برشکال
اب کہاں چھوٹا سا وہ رادھا کا کنج خوشگوار — اب کہاں وہ آہ! متھرا تیرے پھولوں کی بہار
اب کہاں وہ بنسی والے کی ادائے جاں نواز — اب کہاں وہ آہ! مرلی کی صدائے جاں نواز
اب کہاں وہ خلوت راز و نیاز حسن و عشق — بے صدا زیر زمین ہے آہ! ساز حسن و عشق

---

وہ محبت وہ نشاط عیش۔ وہ انداز حسن
آہ! وہ سرمایۂ نازِ بقائے سازِ حسن
وہ تیرے شیریں ترانوں کی صدائے بازگشت
اب بھی ہے لذت فزا تیری نوائے بازگشت
تیرے دل میں اب بھی ہے جوش محبت ہے وہی
آب شیریں میں تیری جمنا! حلاوت ہے وہی

---

او تلون کیش! او کافر ادا! او دل شعار
تو نے بدلے رنگ لاکھوں آہ! او وضع روزگار
اک طلسم حیرت افزا ہے تیرے بزم نشاط
اک خیال روح فرسا ہے تیرے بزم نشاط
خاک اٹھ کر آہ! اسیر بر دامن ساحل اُڑا
ٹکڑے ٹکڑے کر جگر کو پارہ ہائے دل اُڑا
سوزش غم سے پگھل جا آہ! اے ریگ روان
ذرے ذرے میں تیرے تصویر عبرت ہے نہاں
اب کہاں وہ کنج دلکش اب کہاں دنیا کا عیش
ہے ہر رنگ خندہ گل بے بقا دنیا کا عیش

---

اے خوشا قسمت تیری جمنا! خوشا تیرے نصیب
واہ وا! تیرا مقدر۔ واہ وا! تیرے نصیب
تو نے دیکھی ہے بہت دن مرلی والے کی ادا
دونوں عالم کے حسینوں سے نرالے کی ادا
اور سنی بنسی کی ہے برسوں صدائے دل نواز
داستان دردِ دل۔ افسانہ سوز و گداز
محشرستان الم! کمبخت ہے کر دل کو چاک
چیر پہلو کو کہ نکلیں نالہائے دردناک
ترجمان عشق رادہا ہیں کنہیا کو سنا
نالہائے ناشکیبا ہیں۔ کنہیا کو سنا

---

سوئے متھرا آہ! اسے چل میرے نالوں کے لیے
ارمغان عشق رادہا۔ برج والوں کے لیے
تیرے دردانگیز نغمے ہیں جہاں گونجا کئے
سر کو ہیں دیوار قصر شہ سے ٹکرایا کئے
رو کے کہنا مرلی والے سے میری سر کی قسم
تیرے غم میں اب بھی رادہا آہ ہے تصویر غم

تا کجا! یہ سرگذشت داستان درد و غم — چھیڑ! اے جمنا! کوئے تازہ بیان درد و غم
ہو نہ لیکن آہ! تیرا شور ماتم دلخراش — تیرے نالوں کی صدا یعنی ہو کم کم دلخراش
اے لب ساحل! سنا ستیوں کی عصمت کا بیان — پردۂ افسانہ میں سوز محبت کا بیان
تیرے پہلو میں ہے یہ کس حور وش کی یادگار — جس سے راتوں کو اٹھا کرتے ہیں آہ و نغمے شرار

---

آہ! فرسودہ نشان عصمت جان باز تو — کس پری پیکر کا ہے نقش وفائے ناز تو
ہے تیری تعمیر میں مضمر وہی شان وفا — تیری ہر خشت کہن ہے جوہر کان وفا
غل نہ کر آہستہ آہستہ ہو اے جمنا! رواں — تاج عصمت کا یہاں ہے اک در یکتا نہاں

---

آہ! جمنا! اب بھی بیدا تو نہیں ہنستی کھیلتی — بہہ رہی ہے تو بیابانوں میں ہنستی کھیلتی
تیرے موجوں میں وہی اب تک ہے متوالی ادا — تجھ میں سے ہے دلکش وہی ان گیسوؤں والی ادا
تیرے ساحل پر اچھلتا جیسے آہو ہو کوئی — محو رقص ناز یا طاؤس و بجو ہو کوئی

---

اے زہے! شوکت ترے جمنا یہی! اعزاز و شان — تجھ پہ لہرایا گیا اسلام کا صدیوں نشان
تیرے دل میں آہ! اب بھی ہے قیامت کی تپش — تیرے پہلو میں ہے اب بھی خار حسرت کی خلش
حسرتیں ہیں سینکڑوں تیرے دل آہوں میں — گوش بر آواز ہے ذوق سماع کوس ہیں
ہائے! وہ ترکو نکلے - اور وہ سنگینوں کی کشان — ترچھے بانکے وہ جوان - وہ چار آئینوں کی شان

---

بے صدا زیر زمین ہے - بزم شاہان غیور — آہ! جمنا! تجھ میں لیکن ہے وہی شان غرور

آہ! او شکوہ طراز دستِ بیدادِ اجل
روبہ خون آرزو ملتا! اسکو فریادِ اجل
آہ! اِس دارِ فنا میں ہی بقا کس کے لیے
چھوڑنے والا ہی شاہینِ قضا کس کے لیے

---

آہ! اُس خوابِ شبانہ کا ہی مجھکو انتظار
اُس سرودِ عاشقانہ کا ہی مجھکو انتظار
تیری اک اک موج تھی جب آہ! طوفان کوشِ شوق
حلقۂ گرداب تھا جب حلقۂ آغوشِ شوق
جب کسی گیسوئے پرخم کی سودائی تھی تو
اور لبِ ساحل پہ روضہ کی تماشائی تھی تو
آہ! جمنا! تجھکو دورِ باستانی کی قسم
شوکتِ دیرینۂ صاحبقرانی کی قسم
کیا نہ ہونگے تجھکو وہ دلکش مناظر پھر نصیب
عظمتِ اسلام کے اگلے مظاہر پھر نصیب
ہو کے مضطر آہ! جوشِ اضطرابِ دل سے کیا
یونہیں ٹکرایا کریگی سر کو تو ساحل سے کیا

---

کون یہ پردہ نشیں ہی تیرے دامن میں نہاں
کسکا چہرہ ہی نقابِ زلفِ پرفن میں نہاں
تیرے موجوں میں ہی یہ کس کی صدائے دلفریب
گا رہی ہی کون یہ غارتگرِ صبر و شکیب
نغمۂ دل میں ہی تیرے کون محوِ رقصِ ناز
آ رہی ہی کس کی چھاگل کی صدائے ایمان نواز
وہ سمن اندام ہی یہ شاہدِ پردہ نشین
جس کے پھولوں میں ہی اب تک بوئے فردوسِ بریں
حوریں آکر خلد سے طوفِ مزارِ پاک کو
جھاڑتی پلکوں سے ہیں گرد و خس و خاشاک کو

---

آہ! اے ممتاز! تیرے عشوہ ہائے دلفریب
وہ تبسم ہائے شیریں - وہ ادائے دلفریب
وہ لبِ نازک پہ موجِ خندہ ہائے شکریں
آہ! وہ جمنا کا منظر - وہ نگاہِ شرمگیں
بکھری بکھری زلف وہ چہرے پہ بل کھائی ہوئی
شہ کی چتون آہ! وہ دزدیدہ للچائی ہوئی

چھپ کے خلوت میں وہ آہستہ بڑھانا پائے شوق　　سر میں آشوب محبت دل میں اک غوغائے شوق
منھ چھپا کر آہ! وہ زیر نقاب شرمگین　　رو ٹھکر کہنا نگاوٹ سے ترا اے نازنین
روزن در سے نہ دیکھے مجھکو چھپ چھپکر کوئی　　پیار سے ڈالے نہ دزدیدہ نظر مجھپر کوئی

---

وہ نگاہ شرمگین۔ وہ عرض منت کے مزے　　وہ شکایت وہ تبسم وہ محبت کے مزے
شوخی حسن جنوں زا مانع زنجیر شوق　　کھینچی گردن میں حمائل دست دامنگیر شوق
راز الفت کے وہ پیغام نہانی ہائے ہائے!　　سرگزشت دیدہ و دل کی کہانی ہائے ہائے!
آہ! جستا! اب کہاں وہ داستان حسن و عشق.　　نقش عبرت بنکے ہیں غم سے وہ فسان حسن و عشق

---

آہ! اے نقش و نگار شوکت عہد کہن　　آہ! اے آئینہ دار شوکت عہد کہن
ہمنے مانا تجھ میں اب وہ شان برنائی نہیں　　وہ غرور حسن۔ وہ تمکین۔ وہ رعنائی نہیں
ہمنے مانا تیرے چہرے کی ضیا جاتی رہی　　تیرے موجوں کی وہ مستانہ ادا جاتی رہی
منہ پہ گمنامی کا آنچل لے نہ اے پردہ نشین　　یونہیں سرگرم خرام ناز رہ اے نازنین
غم نہ طوفان حوادث کا کرائے سرخوش حسن　　رنگ نسیان فنا میں ہو نہ خلوت کوش حسن
سر کو ٹکرایا کرے ساحل سے سیل روزگار　　تیری شہرت کے نشان صدیوں رہینگے یادگار

---

خستہ حالوں کی پریشانی مٹانے کے لئے　　بھوک میں ڈھارس غریبونکی بندھانے کیلئے
سبزۂ و گل دشت و ہاموں میں اگانے کیلئے　　کشت باران کرم کو لہلہانے کے لئے
جان شیریں تونے کر دی آہ! اے جمنا نثار　　تیری فیاضی و دریا دلی کیطرح ہے یادگار

اے مقدس نازنیں! اے شاہد ناز خرام
تو اگرچہ آہ! پورا کر چکی سب اپنا کام

گرچہ صدیوں سے نہیں اب وہ شکوہ و شان ہند
پنجۂ آشوب سے صد چاک ہی داماں ہند

رہگذر ہیت اپنے بہنے کیلئے کر اک پسند
اور وہاں پر چھیڑ اپنے نغمہ ہائے درد مند

شوکت دیرینہ پر اپنے اے نازنیں اترا نہ دیکھ
جھونپڑے میں شاہزادے اخواب محلوں کا نہ دیکھ

---

# گنگا جی

اے آب رود گنگا! اُف اے تیری صفائی
یہ تیرا حسن دلکش! یہ طرز دلربائی

تیری تجلیاں ہیں جلوہ فروش جنت
تنویر میں ہے تیری اک شان کبریائی

جمنا تیری سہیلی۔ گو ساتھ کی ہے کھیلی
اُسمیں مگر کہاں ہے تیری سی جانفزائی

بے لوث تیرا دامن ہے داغ معصیت سے
موزوں ہے تیرے قد پر ملبوس پارسائی

حسن ازل کی گویا تو اک سگھڑ ہے مورت
صانع نے تیری صورت کیا سوہنی بنائی

اے نازش زمانہ! اے نقش ناز عصمت
بھارت کی پاک دیوی! تو ہی ہماری مائی

دلبند ہم ہیں تیرے لخت جگر ہیں تیرے
نخل مراد ہے تو اور ہم ثمر ہیں تیرے

مینو سواد تجھسے ہیں وہ دیاں ہماری
اور کشت آرزو ہے رشک جناں ہماری

وہ دن بھی ہوگا۔ ہونگے جب ہم غریق رحمت
اور تیرے نذر ہونگی یہ ہڈیاں ہماری

گنگا میں پھینک آنا بعد فنا اُٹھا کر
برباد ہو نہ مٹی او آسمان ہماری

یا رب نہ دفن کر کے احباب بھول جائیں

لیکر ہماری شورش خوش گنگا کو پھول جائیں

او پاک نازنین! او پھولونکے گہنے والی
سر سبز وادیوں کے دامن میں بہنے والی

او ناز آفرین! او صدق و صفا کی دیوی
او عفت مجسم پربت کی رہنے والی

صل علےٰ! یہ تیری موجون کا گنگنانا
وحدت کا یہ ترانہ! او چپ نہ رہنے والی

حسن غیور تیرا ہے بے نیاز ہستی
تو بحر معرفت ہے او پاک باز ہستی

ہاں تجھکو جستجو ہے کس بحر بیکران کی
ہمپر تو کچھ حقیقت کھلتی نہیں جہان کی

اے پردہ سوز امکان! اے جلوہ ریز عرفان
تو شمع انجمن ہے کس بزم دلستان کی

کیون جادۂ طلب میں پھرتی کشان کشان ہے
تجھکو تلاش ہے کس گم گشتہ کاروان کی

جاتی ہے تو کہان کو۔ آتی ہے تو کہاں سے
وابستگی ہے تجھکو کس بحر بے نشان سے

آئی نظر تجلی جب شاہد ازل کی
ذرّون میں جاکے چمکی پھولوں میں جا کے جھلکی

ہندوستان ہے اک دریائے حسن قدرت
" اور اسمیں نکھری ہے تو خوشنما کنول کی

نکلی ہمالیہ سے محو خروش ہو کر
تو آہ! تشنہ لب تھی وہ جلوۂ ازل کی

کرتی ہوئی زمین پر موتی نثار آئی
دشمن کو آہ! ہر کے تو ہر دوار آئی

یہ جوش سبزہ و گل یہ تیری آبیاری
قدرت کے چپہ چپہ پر یہ شگوفہ کاری

ہندوستان کو تو نے جنت نشان بنایا
شہریں کہاں کہاں ہیں تیرے کرم کی جاری

اے آب رود گنگا! موجوں میں تیرے ملکر
موج شراب ہستی ہو بے نشان ہماری

بعد فنا ہماری پھولوں میں بو ہو تیری
گم ہوں رہ طلب میں او جستجو ہو تیری

آئے اجل کی زد پر جب اپنی عمر فانی
اور ختم رفتہ رفتہ ہو سیل زندگانی
دنیا سے آہ جب ہو اپنے سفر کا سامان
بالیں پہ آ کھڑا ہو سرگرم نوحہ خوانی
جب ہونٹ خشک ہوں اور دشوار ہو تنفس
احباب اپنے منہ میں ٹپکائیں تیرا پانی

ہنستے ہوئے جہاں سے ہم شاد کام جائیں
دنیا سے پی کے تیرے الفت کا جام جائیں

# انتخاب گنگا جمنا

جب صانع ازل نے صورت تیری دکھائی
ہونٹوں کو جان دیدے آنکھوں کو جاں فزائی
خاکہ بنا کے کھینچا یوں نقش ناز تیرا
بول اٹھی جبیں ہوگی دل شان دلربائی
نقشہ بنا کے تیرا صناع دو جہاں نے
تصویر تیری چومی اور آنکھوں سے لگائی
خلوت سے بنکے دلہن نکلی حیا جو تیری
آب رواں کی چادر ہلکی سی اک اڑھائی
جلوے نے تیرے ہمکو بیخود کیا کچھ ایسا
حیرت تجھے دکھانے آئینہ لیکے آئی
حسن ازل نے جسکو پایا نہ تیرے قابل
حصے میں مہوشوں کے آئی وہ خود نمائی
گنگا بڑھی ادھر سے جمنا بڑھی ادھر سے
اجزائے حسن نے یوں ترکیب لیکے پائی

وابستہ ہوگئے دو داماں دلبری
دوہری نہ آہ کیونکر ہو شان دلربائی

---

# فضائے برشگال از پروفیسر اقبال

اٹھا وہ جھوم کے ساقی چمن میں ابر بہار ۔۔۔ چٹک رہے ہیں شگوفے۔ برس رہی ہے پھوار
سہی قدوں کا ہے جمگھٹ کنار آب رواں ۔۔۔ کہ برج میں لب جمنا ہے گوپیوں کی قطار
ترانہ ریز ہے یوں شاخ سرو پہ قمری ۔۔۔ کہ جیسے گاتی ہو مدھوبن میں کوئی سندر نار
کلی کلی نے نکالا ہے روپ یوں۔ جیسے ۔۔۔ کسی کے سینے پہ قلم قلم شباب کا ہو ابھار
حنائی پنجہ ہے یوں شاخ شاخ لالہ و گل ۔۔۔ نئی دلہن کی ہوں جیسے ہتھیلیاں گلنار
ہے موتیوں کی لڑی۔ یا قطار جگنوں کی ۔۔۔ ہوا میں اڑتے ہیں جگنو۔ کہ چھوٹتے ہیں انار
عجب نشاط ہے۔ بادہ کشو! چلو تو سہی ۔۔۔ پیام عیش ہے لایا چمن میں ابر بہار
پلا شراب کہ ہیں مغتنم یہ دن ساقی ۔۔۔ کہاں یہ سبزہ و گل۔ پھر کہاں یہ صحبت یار

بہار آئی شگفتہ ہوئے گل پنجاب
چہک چہک کہ کدھر تو ہے بلبل پنجاب

ترانہ لب شیریں نوا کے دن آئے ۔۔۔ غزل سرا ہو کہ تیری صدا کے دن آئے
عروس نظم نے کاجل لگایا آنکھوں میں ۔۔۔ فسون عشوہ و ناز و ادا کے دن آئے
ادھر بھی کوئی ایاغ نے سخن ساقی ۔۔۔ اٹھے وہ جھوم کے بادل۔ گھٹا کے دن آئے
شباب جوش پہ آیا پری جمالوں کا ۔۔۔ بڑھی نگاہ میں تمکین۔ حیا کے دن آئے
بتوں نے ہاتھوں میں مہندی لگائی سانجھی ۔۔۔ شہید چونک اٹھے۔ خون بہا کے دن آئے
نسیم جھوم کے کہتی ہے منہ شگوفوں کا ۔۔۔ مے نشاط تبسم فزا کے دن آئے
چلو بشراب کی بوتل کوئی بھرا لائیں ۔۔۔ سرور۔ دعوت آب و ہوا کے دن آئے

ترانہ سنج ہوا او بلبل ریاض سخن
کہاں ہے تو کہ چمن میں فضا کرون آ ہے

تیرے بغیر ہیں مرغان نغمہ زن خاموش
تیرے بغیر ہیں یارون کی انجمن خاموش

## گل نودمیدہ

گلچین! ستم نکر کہ میں ناز آفریدہ ہون
مجھکو نہ توڑ تو کہ گل نودمیدہ ہون

مجھ خستہ جان کے درپے آزار تو نہو
مجھکو لگا کے ہاتھ گنہگار تو نہ ہو

خون میری آرزو کا نہ او فتنہ ساز کر
مجھ پر نہ آہ دست ہوس تو دراز کر

دلکش عجیب ہیں میری نقش و نگار دیکھ
آنکھیں خدانے دی ہیں تو میری بہار دیکھ

آ! کنج دلنشین میں میری سیر باغ کر
نکہت سے میرے اپنا معطر دماغ کر

مجھکو سمجھکے تو کسی عاشق کا دل نہ توڑ
چٹکی سنبھل کے لے میرا ننھا سا دل نہ توڑ

پہلو میں میرے اک خلش خار رکھکے کیا
چبھکا نہ دل پہ [illegible] آزار رکھکے کیا

اٹھیگا آہ! مجھسے نہ تیرے ستم کا بار
گزرین ہوا شباب کی ہیں مجھکو ناگوار

ہیں چشم باز دیدۂ نظارہ جو ابھی
ننھا سا ہون میں آہ! گل نازبو ابھی

مجھکو لگی نہیں ابھی ظالم! ہوائے دہر
یعنی میں شاخ گل پہ ہون ناآشنائے دہر

نیچر کا دلفریب ترانہ سنا نہیں
دنیا کا دلپسند فسانہ سنا نہیں

نظارۂ چمن سے ہون بیگانہ وار ابھی
دیکھی نہیں ہے موسم گل کی بہار ابھی

جھڑیوں سے آہ! مینہ کی ناآشنا ہون میں
کمسن غریب گل ابھی نام خدا ہون میں

الٹی ہے رخ سے بادصبا نے نقاب ابھی
آیا نہیں ہے جوش پہ حسن شباب ابھی

سنتا ہون میں جہان کے مناظر ہیں دلفریب
دلچسپ ہیں یہان کے مناظر ہیں دلفریب

میں عشوۂ قمر سے ہون بیگانہ خو ابھی
دنیا کی سیر کی ہے مجھے آرزو ابھی

بھونرے نے مجھکو پیار کیا ہے ابھی کہان
بلبل نے ہمکنار کیا ہے ابھی کہان

کوئل کی مجھ غریب نے کوکو سنی نہیں
قمری کی گفتگو بھی لب جو سنی نہیں

شبنم کی آرسی نظر آئی نہیں ابھی
تارون کی چھاؤن بھی نظر آئی نہیں ابھی

سنتا ہون پپیہے کی ہے آواز دلفریب
میں نے مگر سنا نہیں یہ ساز دلفریب

بند قبا ابھی میرے کھولے صبا نے ہیں
اُلٹے ورق ابھی میرے موج ہوا نے ہیں

گلچین ابھی سے میرے گلے کا نہ ہار ہو
ظالم! تیرے ستم پہ خدا کی سنوار ہو

کیون توڑتا ہی مجھکو عبث او جفا پسند
ہے ایسی کونسی تجھے میری ادا پسند

بیداد کچھ تو میری نزاکت کا پاس کر
انسان ہے تو اُنس و محبت کا پاس کر

## شفق

سکوت شام میں ہے جلوۂ بہار شفق
کنول کے پھول ہیں یا زینت کنار شفق

فروغ شام جوانی ہے آہ! شمع سحر
بہار عمر ہے گلخندۂ شرار شفق

خوشا! وہ عالم طفلی۔ خوشا! وہ موسم گل
خوشا! وہ دن کہ میں تھا محو انتظار شفق

وہ دوڑنا پس قوس قزح مچل کے میرا
گھٹا میں آہ! وہ نظارۂ بہار شفق

سحر کو آنکھوں میں ڈورے وہ سرخ سرخ دریغ
ہزار حیف! وہ سرمستی خمار شفق

سواد شام کا منظر وہ چشم پر خون میں
وہ شب کو نیند نہ آنا۔ وہ انتظار شفق

کدھر گیا مرے آگے جو بہار گل آئے ہے! — میں کب سے شام جوانی ہوں بے قرار شفق
بہار عالم طفلی کدھر گئی ہے ہے! — ترا نہ اب ہے کہو شوق سوگوار شفق
کہاں وہ ذوق تماشا کہاں تھا ابر بہار — لہو کی بوند ہے اک دل میں یادگار شفق
کدھر گئی وہ گل افشانی عروس فلک — بہت دنوں سے ہوں حسرت کش بہار شفق
شباب! ہٹ! کہ میں طفلی کی نیند سو جاؤں — نسیم! دے مجھے لوری لب کنار شفق
رلا نہ خون، میری بچپن کو کھیل لینے دے — ابھی ہے شام جوانی! نہ کر فشار شفق
بہار دید تھی موقوف آہ! طفلی پر! — جگر کو پھونک نہ اے آتش خیار شفق
بلا نہ گھر مجھے مہمان اپنے شام نشاط! — کہیں غریب ہوں بیگانۂ دیار شفق
وہ آنکھ ہوں کہ ہوں جو نما پذیر رنگ نشاط — وہ زخم ہوں مرے پہلو میں ہے مزار شفق
دکھاؤں کھول کے جی میں بہار داغ جگر — زمیں پہ تو اتر آئے جو لالہ زار شفق

سرور شام جوانی بھی ہو گئی آخر
گئی نہ حسرت صہبائے خوشگوار شفق

## برف

زمیں پہ برف زمستاں ہے تا بزانو آہ! — لب نسیم پہ ہیں نالہائے دلجو آہ!
کہو کہ چرخ کا گھنٹہ ذرا سنبھل کے بجے — صدا ہو دھیمی کلیجہ مسل مسل کے بجے
تمام سال گذشتہ ہوا دریغ دریغ! — رفیق مجھ سے ہوا اک جدا دریغ دریغ!

—— ⁂ ——

# دیوار کہن

از نقش و نگار در و دیوار شکستہ
آثار پدید است صنادید عجم را

ہوا میں رات قیامت کی سنسناہٹ تھی — اور اس پہ پات کے پتون کی کھڑکھڑاہٹ تھی
جھکا اداس قمر جا رہا تھا مغرب کو — غریب پچھلے پہر جا رہا تھا مغرب کو
جتا رہا دکھائے ہوئے داغ بے شبابی کا — کسی درخت کی شاخون سے ہو رہا تھا جدا
خراب و کہنہ و شکستہ ایک تھی دیوار — تھے جسنے دیکھے لڑکپن کے میرے لیل و نہار
قریب اسکے میں اس دم کھڑا ہوا تھا — زمانہ اپنے لڑکپن کا یاد کرتا تھا
وہ دلفریب نہ صورت نہ تھے وہ نقش و نگار — کھڑی ہوئی تھی زمین پر نحیف و خستہ و زار
ہزار دل سے بھلاتا تھا پچھلی باتون کو — خیال یاد دلاتا تھا پچھلی باتون کو
دکھا رہی تھی مجھے عبرت تھی کس غضب کا سمان — خدا دکھائے کسی کو نہ ایسی شب کا سمان
اداس رات وہ اس دم کی چاندنی ڈھلتی — بڑھا رہی تھی جو رہ رہ کے بیکسی اسکی
بنا گئی مجھے کچھ ایسا محو نظارہ — زمانہ آنکھون میں بچپن کا پھر گیا سارا
جما دیا ایسا تصور نے روبرو نقشہ — دکھا دیا مجھے طفلی کا ہو بہو نقشہ

---

گزر گیا ترے آگے زمانہ اے دیوار — کہ تیرے تھر میں سب قدیم ہیں آثار
پڑا ہے آج جو یہ بے مکین ویرانہ — بنا دیا ہے جسے بیکسی نے غمخانہ
کسی زمانے میں عیش و طرب کا یہ گھر تھا — جہان میں ہی تھی غضب کی غضب کا یہ گھر تھا

اگرچہ اب نہ رہا بام و در کا وہ نقشہ — مگر مجھے نہیں بھولا ہے گھر کا وہ نقشہ
یہاں تھا صحن، وہاں سائبان، ادھر دالان — ادھر کو آہ! اٹھی اک کوٹھری رفیع الشان
ادھر کو وہ مری خلوت تھی آہ! خوش منظر — پرانے تاڑ یہ آتے تھے جس جگہ سے نظر
میں گرمیوں میں یہاں آہ! شام کو اکثر — تھا لیٹتا کبھی ہلکی سی اک سہری پر
وہ چھوٹی چڑیوں کا کٹکنی پہ تیری اے دیوار — چہک چہک کے ہم آہنگیوں سے گانا ملار
وہ لاڈلی مری بچپن کی فاختہ ہے کدھر — تھا آشیانہ کبھی آہ! جس کا کوٹھے پر
غضب کی درد بھری جسکی تھی کبھی "کو کو" — تھی دوپہر کو جو سرگرم نالۂ یا ہو
گزر گئی ہو نہ جی سے اجل نصیب کہیں — کہ اب نظر نہیں آتے مجھے غریب کہیں
میں کاوش اسکے پر و بال کا نشان پاتا — تو پاس رکھ کے دل غمزدہ کو بہلاتا



یہاں پہ آہ! وہ دالان تھا جو خوش منظر — میں گرمیوں میں جہاں محو خواب تھا اکثر
اسی کی اک یہ شکستہ ہے رہ گئی دیوار — اسی کی ہائے! یہ خستہ سی رہ گئی دیوار
یہیں تو راتوں کو جلتے تھے خوشنما فانوس — یہیں بلور کے روشن تھے جا بجا فانوس
یہیں کے فرش پہ میں لوٹتا تھا بچپن میں — کہ چاندنی میں یہیں کھیلتا تھا آنگن میں
خوشی برستی تھی دیوار! تیرے منظر سے — کہ تجھکو آہ! محبت تھی میرے گھر بھر سے
مری رفیق تھی، اور میری ہم خیال تھی تو — کہ رنج و عیش میں میری شریک حال تھی تو
مرا تھا اُن دنوں ساون میں جب مرا بھائی — اُداسی چہرے پہ گھر بھر کے غم میں تھی چھائی
پڑا ہوا تھا میں اک ٹوٹی چارپائی پر — ملول و خستہ و ماتم زدہ لپیٹے سر
تو غمزدہ سی تھی اُس وقت تو بھی اے دیوار — اُداس مجھکو نظر آتے تھے ترے رخسار

جگر خراش فسانہ وہ یاد ہے اگلا
کہ گرمیوں کا زمانہ وہ یاد ہے اگلا

وہ چلچلاتی ہوئی دھوپ جیٹھ کی وہ سموم
وہ دل ملول وہ چہرہ فسردہ و مغموم

تجھے دے رہے تھے جب گرمیوں کے آزار
تو ہو رہی تھی پریشان تو بھی اے دیوار

کہاں بسر ہے آہ! وہ عہد گذشتہ اے دیوار؟
گزر گئے مرے طفلی کے کیا وہ لیل و نہار؟

وہ کمسنی کا زمانہ نہ آئیگا پھر کیا؟
وہ دن نہ مجھ کو زمانہ دکھائیگا پھر کیا؟

نسیم دے کے ہوا مجھکو اپنے دامن کی
وہ میٹھی نیندیں سلائیگی کیا نہ بچپن کی

پسند آہ! تھیں جب کھیل کود کی باتیں
پلٹ کے کیا نہ وہ آئینگی چاندنی راتیں؟

رہا نہ آہ! وہ اگلا سا خوشنما چہرہ
اُداس اب نظر آتا ہے چاند کا چہرہ

ہیں تیوریاں بھی تو تاروں کی آہ! بدلی سی
دکھائی دیتی ہے مجھ کو نگاہ بدلی سی

برادر و پدر و خویش و اقربا و عزیز
بدل گئی مرے بچپن کی ہائے اک اک چیز

جب آہ! ہو گئیں ان سب کی صورتیں تغیر
تو کیا عجب ہے جو تیری بدل گئی تعمیر

[illegible] کیا تم نے تیری وفاداری
نباہے جاتی ہے بچپن کی تیری غمخواری

اگرچہ تجھکو زمانے نے کر دیا ہے نزار
بُری نہیں ہے مگر اپنے جی سے تو دیوار!

کہ آج بھی تو تجھے سہ پہر کو اے غمخوار
پناہ دینے کو سائے میں اپنے ہے تیار

وہ چند ٹوٹے ترے ہائے خوشنما پتھر
میں شیفتہ کبھی بچپن میں آہ! تھا جن پر

وہ کمسنی کی تری غمگسار ٹھیکریاں
وہ دل میں چبھتی ہوئیں نوکدار ٹھیکریاں

جو تجھ سے نوک کی بچپن میں لیتی تھیں اکثر
نہیں ہے اُنکی کوئی آج لینے والا خبر

ہے آفریں تری ہمت کو لیکن اے دیوار
کہ بیکسی میں بھی تو آج اُن کی ہے غمخوار

ملول و بیکس و افسردہ و فراق نصیب
پڑے ہوئے ترے سائے میں آج جو ہیں غریب

بجا ہے آہ! یہ میرا جنون کیا دیوار! کہ تو مجھے بھی نہ بھولی ہو اے مری غمخوار
مگر یقین مرے دل کو آہ! کیونکر ہو کہ میری یاد ابھی نقش تیرے دل پہ ہو
خدا کرے مجھے اے کاش! تو نہ بھولی ہو مجھے بھی آہ! تری آرزو نہ بھولی ہو
اگرچہ دور رہا تجھ سے میں فراق نصیب اگرچہ سائے سے تیرے بچھڑ گیا میں غریب
گزر گئے تری فرقت میں آہ! کتنے سال رہا میں وادیٔ غربت میں آہ! کتنے سال
میں گردش ستم ہائے روزگار رہا ترے خیال سے غافل نہ زینہار رہا
زمانہ یاد لڑکپن کا جب کبھی آیا ترا خیال وہیں بن کے بیکسی آیا
ملے تھے مجھکو جو طفلی کے آہ! دن دو چار وہ گزرے گود میں تیری ہی اے مری غمخوار
تجھی نے مجھکو سکھائے خرام کے انداز تجھی نے مجھکو بتائے خرام کے انداز
وہ چھوڑ دینا لڑکپن میں مجھکو دایہ کا ترے سہارے سے چلنا وہ سیکھنا میرا
وفا کے اگلے وہ پیمان یاد ہیں تیرے غرض ابھی مجھے احسان یاد ہیں تیرے
مچل کے جب کسی شے پر میں روٹھ جاتا تھا کسی کی گود میں جب آہ! میں نہ آتا تھا
تو تجھ سے لگ کے میں ہو جاتا تھا کھڑا دیوار لگا کے تجھ سے میں روتا تھا غمزدہ رخسار
اور اس دیکھ کے مجھ کو گلے سے لپٹا کر لگا کے سینے سے آنسو بھی پونچھتی اکثر
نہیں ہوں آہ! لڑکپن کی وہ ادا بھولا میں جب بڑا ہوا اور گیند کھیلنا سیکھا
مرے رفیق نہ جب کھیلنے کو آتے تھے نکل کے گھر سے کہیں باہر میں نہ جاتے تھے
برستی ہوتی تھی جب گھر میں مینہ کی بوچھار تو کھیلتا تھا میں اس وقت تجھ سے اے دیوار
تجھے میں گیند تھما دیتا، مجھے تو دیتی تھی بلائیں دور سے ہو کر نثار لیتی تھی
گزر گئی مری طفلی تو آہ! کتنی جلد بدل گئی تری نظارہ نگاہ کتنی جلد

دیا نہ ساتھ جو طفلی نے میرا اے غمخوار | تو کاش! ویسی ہی بچپن کی ہتی تو دیوانہ
یہ چین لے اٹھا کہ بچپن نہ پھر مرا آتا | مگر نہ آہ! زمانہ شباب کا آتا
دوتا جو کاش! ضعیفی سے قد مرا ہوتا | تو تجھ سے تکیہ لگانے کا آسرا ہوتا
رُلا رہی ہے لہو مجھکو تیری حالت زار | کہ کچھ دنوں کی تو مہمان ہے آ مری غمخوار
جگر میں زخم ہیں پہلو میں سینکڑوں ناسور | تمکنت ہی نہ اب وہ شباب کا ہی غرور
جھکا رہی ہے بڑھاپے کی کیا زمیں گیری | ملاکے خاک میں چھوڑے گا عالم پیری

---

تھا اتفاق کہ تیرے قریب آ نکلا | ادھر کو بھول کے میں غم نصیب آ نکلا
نصیب پھر ترا دیدار دیکھئے کب ہو | ادھر کو عزم دل زار دیکھئے کب ہو
جدا میں ہوتا ہوں تجھ سے ترا خدا حافظ | نکلتی ہے مرے دل سے دعا خدا حافظ
ہوا لپٹ کے جو دیوار سے جدا میں غریب | دعا کے پیچھے جو چپ چاپ چل دیا میں غریب
نگاہ یاس سے پہلے مری طرف دیکھا | زبان حال سے پھر یوں کہا کہ اے بیٹا
تمام زیست کے دن ہوچکے اجل ہے قریب | کہ پاؤں قبر میں لٹکائے بیٹھی ہوں میں غریب
ہوں مہمان کوئی دن کی قضا ہے سر پہ سوار | نصیب تجھ کو نہ شاید ہو پھر مرا دیدار
مگر نہ دل سے بھلانا مری وصیت کو | کہ چھوڑے جاتی ہوں میں یادگار عبرت کو
جب آہ! مجھکو نہ تم اس جگہ کھڑا پاؤ | زمیں پہ خاک کا پتلا مرا پڑا پاؤ
تو تجھ پہ ہو کے نہ اٹھ کے یوں گزر جانا | کہ بے رخی کہیں عبرت سے تم نہ کر جانا

نہ جیو گر کبھی اُسے دیکھنا حقارت سے
کہ پاک تر نہیں صحبت ہی کوئی عبرت سے

# نسیم سحر

کیا بھینی بھینی آہ! نسیم سحر ہے تو — آرام جان ہے راحت قلب و جگر ہے تو
تو نور نگاہ دیدۂ اہل نظر ہے تو — سرمایۂ فروغ حیات بشر ہے تو

تو وہ کہ تیرے دم سے معطر مشام شوق
کرتی ہے اک نگاہ میں سرمست جام شوق

صد چاک تیرے عشق میں جیب قبائے گل — دامن کی ہر کلی میں ہے بوئے وفائے گل
تیری شمیم ہے نفس عطر سائے گل — پھرتی ہے ہر روش پہ چمن میں فضائے گل

مشاطۂ عروس بہار چمن ہے تو
زینت گلوں کی آئینہ دار چمن ہے تو

آتی ہے تو چمن میں جو لیکر پیام صبح — بھرتی ہے آب گوہر شبنم سے جام صبح
آنے سے تیرے باغ میں اک خوش خرام صبح — ہوتا ہے ہر روش پہ نیا اہتمام صبح

کلیاں شگفتہ ہوتی ہیں غنچے چٹکتے ہیں
شاخوں پہ طائران غزلخوان چہکتے ہیں

گلگشت باغ کیا جو گلستان میں تو نہ ہو — سبزی نہ ہو گیاہ میں پھولوں میں بو نہ ہو
یہ جوش گل چمن میں یہ جوشش نمو نہ ہو — سبزہ میں تازگی یہ لب آبجو نہ ہو

تو بھر کے ہاتھ سے نہ پلائے جو جام شوق
تازہ نہ ہو گلوں کا چمن میں مشام شوق

یوں بھینی بھینی موسم گل کی ہوا نہ ہو — شاخوں پہ عندلیب ترنم سرا نہ ہو

سبزہ میں یہ لہک یہ چمن کی فضا نہ ہو — دانہ اُگے زمین پہ تو نشو و نما نہ ہو
شبنم کی آرزو ترے جوش کرم سے ہے
پھولوں میں رنگ و بُو فقط اک تیرے دم سے ہے

گھونگٹ اُلٹ اُلٹ کے رخ نازنین سے تو — کرتی ہے چھیڑ سلسلۂ عنبرین سے تو
ہونے کو ہمکنار گل و یاسمن سے تو — چلتی ہے بس کے عطر میں خلد برین سے تو
یوں دھیمی دھیمی آتی ہے تاروں کی چھاؤں میں
مہندی لگا کے جیسے چلے کوئی پاؤں میں

اک صحن باغ ہی نہیں خلوت سرا تری — خالی کس انجمن میں نہیں آہ! جا تری
ہر جام میں بھری ہے مے جانفزا تری — ہر ساز سے نکلتی ہے دلکش ادا تری
محفل میں آئی شمع سحر کو بجھا گئی
سینے کی آگ، سوز جگر کو بجھا گئی

ٹھہری نہ اک جگہ اِدھر آئی اُدھر گئی — وقت خرام ناز عجب گل کتر گئی
چہرے پہ بن کے زلف معنبر بکھر گئی — چڑھتے ہی دن کے صاف گھٹا سی اتر گئی
سورج بڑھا فلک پہ اِدھر اور صبا نہ تھی
جھونکے وہ سرد سرد وہ ٹھنڈی ہوا نہ تھی

اے نازش بہار چمن، اے نسیم ناز — تو مایۂ بقا ہے تری عمر ہو دراز
دلکش ہر ایک دھن میں ہی تیری صدائے ساز — ہر چہچہک میں ہی یوں تو ادا تیری جان نواز
گرمی میں حسن کا ترے نقشا ہی اور ہے
ٹھنڈا جگر ہو جس سے وہ جھونکا ہی اور ہے

# بادۂ حسرت

## آندھی پھول والی

لوگو! چلو! میرے گل رعنا خرید لو | اس آندھی پھولوں والی کا سودا خرید لو

جنتی ہوں اس زمین کا منظر نظر فریب | پھر کس طرح نہ ہوں یہ گل تر نظر فریب

بچے یہ پھول بھی تو اسی سرزمین کے ہیں | ننھے ننھے لال اسی نازنین کے ہیں

یہ گل وہ گل ہیں. انکی ادا ان گلوں میں ہے | رنگین ادا ہیں. بوئے وفا ان گلوں میں ہے

بازار حسن میں یہ گل تر ابھی ابھی | آئے ہیں ماں کے گود سے اٹھکر ابھی ابھی

میٹھی نیندیں گود میں تھے ماں کے سو رہے | ان پر نثار قطرۂ شبنم تھے ہو رہے

سوتا ہوا چمن سے اٹھا لائی ہوں ابھی | پھولوں کی انجمن سے اٹھا لائی ہوں ابھی

لوری تھی خواب ناز کی موج ہوا نہ تھی | ماں کی دعا تھی جنبش باد صبا نہ تھی

دلکش ہیں انکے پھول سے رخسار کے نشان | کچھ ماں کی امتا کے ہیں کچھ پیار کے نشان

آنسو ڈھلک رہے جو یہ چہرے پہ ماں کے ہیں | قطرے گریۂ شبنم باغ جہاں کے ہیں

ان آنسوؤں میں رنگ محبت ہے جلوہ ریز | ان بوندیوں میں شعلۂ الفت ہے جلوہ ریز

بچوں کا غم خوشی میں بھی ہے غم نصیب کو | کھٹکا لگا ہوا ہے یہ ہر دم غریب کو

یارب بچے ہیں انہیں نہ کسی کی نظر لگے | ہیں نازنین انہیں نہ کسی کی نظر لگے

ارمان نکالتی بھی تو خوش ہو کے جی سے ہے | آنسو بھی بہا کے یہ تکتی خوشی سے ہے

آغوش ناز میں سے میرے سو کے اٹھے ہیں یہ
شبنم سے ہاتھ منہ ابھی دھو کر اٹھے ہیں یہ

ہو کر بڑے اُٹھے ہیں یہ کس غضب کے ہیں
جھڑتے ہیں پھول خندہ حسین کس غضب کے ہیں

رہتی گئی ہے لگا کے بے اختیار مان
کرتی ہے اپنے قطرہ شبنم نثار مان

شبنم کی بوندیاں ہیں کہ آنسو یہ ماں کے ہیں
سرچشمہ وفا ہیں یہ قطرے کہاں کے ہیں

تصویر خانہ ہے تمہیں لوگو فضائے دہر
اور میں غریب اندھی ہوں نا آشنائے دہر

تاریک ہے یہ بزم تماشا مرے لئے
ظلمت کدہ ہے محفل دنیا میرے لئے

آنکھوں بغیر سب ہیں مظاہر جہاں کے ہیچ
میرے لئے ہیں آہ مناظر یہاں کے ہیچ

دنیا کی صورتوں کو میں دیکھا ترستی ہوں
اُجڑی ہوئی صداؤں کی منزل میں بستی ہوں

گویا قریب ساحل ظلمت کھڑی ہوں میں
محو تلاش جلوۂ صورت کھڑی ہوں میں

سائے ہیں خوب زشت گزرتے قریب سے
پنہاں مگر ہیں دیدۂ حسرت نصیب سے

نکلینگی انمیں ایسی بھی دو چار صورتیں
صبر آزما حسین طرحدار صورتیں۔

صورت پہ جنکی خلق خدا ہے مٹی ہوئی
ناز و ادا پہ جنکے قضا ہے مٹی ہوئی

وہ کیسے ہوتے ہونگی ترستی ہوں میں غریب
دیکھوں نظر اٹھا کے ہیں ایسے کہاں نصیب

میرا یہ بے صداؤں کے ہمراز کون ہے
ظلمت کدہ ہے [illegible]

لو گھر چلیں ہمارے گل رعنا خرید لو
اس اندھی پھول والی کا سودا خرید لو

کہتے ہیں کیا غریب یہ انکی فغاں سنو
فریاد کو انہیں بھی ملی ہے زباں سنو



اس اندھی پھول والی کا دم ہے تمہیں
مرجھا کے رہ نہ جائیں کہیں ہے یہ غم ہمیں

نازک ہیں۔ وہاں پان ہیں بچے ہیں نور کے
پروردہ بہار ہیں ٹکڑے ہیں حور کے

ڈرتے ہیں اس دوشیزہ ظلمت نشین سے ہم
شور بکائے پیہم و آہ حزین سے ہم
آزاد اس کی قید ستم سے کرے کوئی
دامان شوق میں ہمیں یارب بھرے کوئی
ہم وامۂ بہار کے نور نگاہ ہیں۔
آنکھیں اس اندھی لڑکی کی بے نور آہ ہیں
مشتاق ہیں اُن آنکھوں کے پروردگار ہم
جو ہم کو دیکھیں جنکو دکھائیں بہار ہم
لوگو چلو! میرے گل رعنا خرید لو
اس اندھی پھولوں والی کا سودا خرید لو

## دعائے سرور

وہ روشنی عطا کر عمر دوام کو یارب!
جسکوں میں شمع بنکر اس تیرہ انجمن میں
میرے شمیم سے ہو تسکین نہاں کو یارب
مہکوں میں پھول بنکر اس وادی کہن میں

---

یارب بنادے میری ہستی بے بقا کو
اک گیت پیارا پیارا اک نغمۂ دل آرا
وہ فسون دلکش دے لحن جانفزا کو
ہوں اہل انجمن کے جینے کا میں سہارا

---

ہاں میری زندگی کو ایسا عصا بنادے
ہو جس سے دستگیری ایک ایک ناتوان کی
اور لازوال دولت وہ مجھکو کبریا دے
حاجت برآئے جس سے ہر زار و خستہ جاں کی

---

اس زیست کو بنادے یارب جام زرین
ہو جلوہ ریز جسمیں تیرے شراب وحدت
دنیا کی کاہشوں سے ہرگز نہوں میں غمگین
لب پہ ہو جوش مستی میں نغمۂ مسرت

---

# قید ہستی

وہ زمانہ بھی کہاں گیا اے ہستی ناپائیدار
تجھ سے ہم بیگانہ تھے تجھ سے تو بیگانہ وار

ہائے! وہ دن خلد میں تھی ہمکو آزادی نصیب
ہائے! وہ راتیں کہ تھے اس قید غم سے رستگار

لوٹتے تھے یون نہ انگارون پہ اے سوز جگر
یون نہ راتون کو اٹھا کرتے تھے ہو ہو کے شرار

یون نہ تھے اے کنار شب میں سرگرم تپش
یون نہ تھے کنج قفس میں یون دل سے بیقرار

یون فراق شاہد گل میں نہ تھے اے ہمصفیر
دجلہ زیر اشک گلگون دیدۂ خونابہ بار

یون کلیجہ منہ کو آتا تھا نہ ہنگام فغان
نکلا پڑتا تھا نہ یون پہلو سے دل بے اختیار

یون نہ تھا کنج قفس میں آہ! اے جوش جنون
پرزے پرزے تیرے ہاتھون سے گریبان تار تار

یون نہ تھا دل میں مزار آرزوئے بیکسی!
یون نہ تھے ہم حسرت مردہ کے غم میں سوگوار

غم نہ زنجیر علائق کی گرانباری کا تھا
یون نہ تھے محنت کش قید حیات مستعار

لوٹتے تھے خواب راحت کے نشیمن میں مزے
دانہ رہتے تھے قفس میں دیدۂ اختر شمار

بھینی بھینی سیج پر وہ وہ نسیم صبحدم
وہ فضائے جوش وگل وہ لطف ایام بہار

ٹھنڈی ٹھنڈی وہ ہوائیں ہلکی ہلکی وہ جھڑی
اڑتے اڑتے وہ گھٹائیں وہ سہانا سبزہ زار

چھاؤن وہ تارون کی کم کم وہ سحر کی روشنی
وہ ہوائے سرد جھونکے وہ نسیم خوشگوار

وہ لہکنا سبزۂ خوابیدہ کا وقت سحر
شبنم تر کے وہ ننھے ننھے قطرون کی پھوار

دلربا پانی کی موجون کا وہ انداز خرام
پرفضا وہ وادیان چشمے بہے وہ آبشار

وہ چمن میں طائران خوشنوا کے زمزمے
آہ! وہ قمری کی کو کو وہ وہ گلبانگ ہزار

وہ مرے شوکت پرواز وہ گلگشت باغ
مل گئے گانا سب کا ہم آہنگیون سے وہ ہزار

وہ کچلنا ناز سے شاخوں کا ہنگام سحر　　جھومنا وہ نونہالان چمن کا بار بار
خوشنما پھولوں کا وہ تختہ وہ باد عطر بیز　　وہ سہانا کنج وہ سرسبز نخل میوہ دار
کالی کالی وہ لب جو آہ متوالی گھٹا　　ہلکا ہلکا وہ شفق گوں دامن ابر بہار
اب کہاں وہ شاخ گل پر صحبت مرغان قدس　　اب کہاں کنج قفس میں آہ وہ جوش بہار
جلوہ گل اب کہاں گلبانگ بلبل اب کہاں　　آہ وان آنکھوں سے ہی اکثر جو خون لیل و نہار
اب کہاں پچھلے پہر کی ٹھنڈی ٹھنڈی چاندنی　　ہیں قفس کی تیلیاں اور ظلمت شبہائے تار
مار رکھا قید ہستی کی کشاکش نے ہمیں　　اب دل زندہ کا ہے افسوس مردوں میں شمار
تیری حسرت کش کوئی دن اور ہیں خواب اجل　　پھر کہاں ہم پھر کہاں آنکھوں کو تیرا انتظار
دل میں کیا رکھا ہے اب اے دست بیداد فلک　　حسرتوں کا کچھ لہو ہے کچھ تمناؤں کے خار
تیری منت کش ہوں کیا اے شوخی برق ستم　　پھونکنے کو بال و پر کیا کم ہے آہ شعلہ بار

ہم قفس میں مدتوں بے بال و پر تڑپا کئے
اے فضائے باغ ہستی دیکھ لی تیری بہار

## حسرت دیدار

وہ شان کج کلاہی۔ وہ فخر تاجداری　　وہ طرۂ زرافشان۔ وہ تاج شہریاری
تمنا تیری اف! وہ دیرینہ غمگساری　　وہ تیری جان نوازی۔ وہ میری جاں نثاری

قصہ کہانیاں ہیں۔ باتیں وہ اب کہاں ہیں
اے حسن و عشق تیری گھاتیں وہ اب کہاں ہیں

بے نام و بے نشان ہوں بے تاج و بے نگیں ہوں　　پامال ہو چکا جو وہ نقش دلنشیں ہوں

اک تنگ و تار حجرے میں آہ اب مکین ہون — فرباد نشین ہون و درد دل حزین ہون

تپلا ہون آہ اب میں سوز غم نہان کا
رگ رگ میں مشتعل ہے شعلہ میرے فغان کا

رخصت طلب ہی مجھسے اب آہ عمر فانی — مہمان ہر کوئی دم کی زندان میں زندگانی
میں غم نصیب اپنی کس سے کہون کہانی — اک تیری آرزو ہے۔ اک حسرت جوانی

لیکن محال ہیں یہ دونون خیال میرے
ارمان بھی مرینگے بعد وصال میرے

بیٹون کا کشت و خون ادھر دنیا کی بیوفائی — اور نگ زیب کی وہ اے وائے کج ادائی
ستاتا آہ! اسیر ترا غم جدائی — افتاد اک جہان کی اس عمر میں اٹھائی

نیرنگی جہان کے نقشے ہزار دیکھے
پہلو میں بیکسی کے لاکھون مزار دیکھے

میں کب سے منتظر ہون۔ اے مرگ ناگہان آ — تکتا ہون راہ تیری کب سے میں نیمجان آ
رستے ہیں آہ ظالم! تو رکگئی کہان آ — تپلا ہون بیکسی کا میں زیر آسمان ۔ آ

وہ مہ لقا نہیں ہے اے چاندنی کھسک جا
اے جان زار رخصت ہو آہ تا فلک جا

اے تاج! اللہ تو ہے خلد برین زمین پر — جلوہ فروش ہے یا حور عین زمین پر
اک نقش حسن ہے یا کرسی نشین زمین پر — جلوہ فروش ہے یا اک مہ جبین زمین پر

یا ساز حسن کا ہے تو منجمد ترانہ
فردوس ناز کا ہے یا تو نگارخانہ

دلکش ہیں ہونٹوں سے نقش و نگار تیرے　　وہ دلربا مناظر ہیں یادگار تیرے
شمس و قمر ہیں دونوں آئینہ دار تیرے　　آنکھوں میں پھر رہے ہیں لیل و نہار تیرے

وہ رشک حور جب تھی محو خرام شب کو
اور دوش ناز پر تھا گیسو کا دام شب کو

جمنا کی آف وہ موجوں کا دلفریب منظر　　جھونکے ہوا کے ٹھنڈے ٹھنڈے وہ روح پرور
وہ چاندنی کا آنچل پھیلا ہوا زمین پر　　فواروں کا اچھلنا پھولوں کی نگہت تر

اک چاند کا نکھرنا۔ ایک چاند کا سنورنا
ہنسکر شہید مجھکو تیغ ادا سے کرنا

وقت خرام دل پر تیرے وہ ترک تازی　　کچھ ناز کچھ کرشمہ کچھ شان بے نیازی
وہ شوخی تبسم۔ اور وہ فسون طرازی　　ہونٹوں میں جاں نوازی۔ آنکھوں میں سحر سازی

بلبل سے چھیڑ کرنا۔ پھولوں سے مسکرانا
شبنم پہ پاؤں تولنا۔ وہ میرا دل اُٹھانا

معکوس اپنی کروٹ رفتار عمر رفتہ　　اس نازنین کو کروں پھر پیار عمر رفتہ
پھر حسن و عشق کا ہو اظہار عمر رفتہ　　شوق و حجاب کی پھر تکرار عمر رفتہ

کیا بازگشت تیرے ممکن نہیں جوانی
تو مجھکو کس پہ چھوڑے جاتی ہے عمر فانی

پہلو میں میرے آجا اے جان جان کہاں ہے　　تکتا ہوں راہ تیری آنکھوں میں میری جان ہے
کس خواب ناز میں ہے آنکھوں سے کیوں نہاں ہے　　تاریک تیرے غم میں نظروں میں ایک جہاں ہے

افسوس مرتے دم تو ارمان نظر کا نکلے

سینہ پہ ہاتھ رکھدے۔ کانٹا جگر کا نکلے

اے کاش! تجھسے ہنسکر میں ہم کلام ہوتا
روضہ میں ساتھ تیرے محو خرام ہوتا

ہوتا کنار جمنا! اور وقت شام ہوتا
اور چاند آسماں پر بالائے بام ہوتا

تو مجھکو پیار کرتی ۔ میں تجھکو پیار کرتا
قدموں پہ جان شیریں۔ تیری نثار کرتا

آ! دو گھڑی کو آجاموں دو گھڑی کا مہمان
پھر ملکے کرلیں ہم تم عشق و طرب کے سامان

ہر چند بے بقا ہے لطف و نشاط دوران
دنیا کی دو گھڑی بھی مغتنم ہیں خوشیان

آ! چاندنی میں دلکش ہے کیا بہار جمنا
جام وصال پی لیں بھر کر کنار جمنا

اے کاش! تیری الفت دل چیر کر دکھاتا
چھلنی ہے سو جگہ سے تجھکو جگر دکھاتا

عالم جو یاس کا ہے پیش نظر دکھاتا
نیرنگ آسمان بیدادگر دکھاتا

جنت میں روح تیری ہے آہ! کیا کہوں میں
تو خواب ناز میں ہے قید جفا میں ہوں میں

گنبد مزار کا ہے تیرے جو یہ سمن بر!
حوریں چڑھا رہی ہیں پھولوں کی چیونٹی چادر

اے سرو باغ خوبی۔ اے غیرت گل تر
تجھکو پکارتا ہوں میں تیرا نام لیکر

کانوں میں بازگشت اک آواز آرہی ہے
تیرا پیام الفت مجھکو سنا رہی ہے

ہے منتظر یہاں یہ جان نزار تیری
آنکھوں میں بس رہی ہے اے گل بہار تیری

میں راہ دیکھتا ہوں لیل و نہار تیری
دلپر ابھی محبت ہے یادگار تیری

آنکھیں ہیں میں تیری اے جفا: تو نہان ہو
تیری ہی پاس میرا جسم اور میری جان ہو

مرجھا رہی جو پھول تیرے مزار پر ہیں
سوز دروں کا ہم جان و دل و جگر ہیں
بو نہیں ہے وفا کی یہ تیرے چارہ گر ہیں
روح مشام جان ہیں۔ دامن کش نظر ہیں

یہ ان گلوں کی نازک جو پنکھڑیاں ہیں
مہندی بھرے یہ تیرے گویا ہتیلیان ہیں

ہوتی ہے آہ! قالب سے جان زار رخصت
پہلو سے صبر رخصت دل سے قرار رخصت
اے آہ! اے فغاں! اے شبہاے تار رخصت
دنیا سے ہو رہا ہون بیگانہ وار رخصت

آہ! میری جان تجھکو جی بھر کے پیار کرون
آ! اکبار تجھکو پھر ہمکنار کرون

میں آہ! لوٹتا ہون سوز غم نہان سے
شعلے نکل رہے ہیں ایک ایک استخوان سے
ہان قند گھولدے پھر لعل شکرفشان سے
ارشاد مسکرا کر ہو مجھکو کچھ زبان سے

کیبار دیکھ لے تو پھر پیار کی نظر سے
تیر نگاہ گذرے دل چیر کر جگر سے

روضہ پہ چاند تیرے کرنیں گرا رہا ہے
شفاف چاندنی کی چادر چڑھا رہا ہے
ٹکڑے کا تیرے مجھکو جلوہ دکھا رہا ہے
جمنا کی دلفریبی کیا کیا بڑھا رہا ہے

ہر دل کے آئینہ میں عکس جمال تیرا
بیتاب کر رہا ہے شوق وصال تیرا

جس طرح آہ! تیرے سنسان مقبرے پر
دھندلی سی شمع روشن ہے ایک اے گل تر

پڑتا ہے سنگ مرمر پر جس کا عکس باہر　　خون رونیوالے میرے یونہیں یہ دیدۂ تر

ہیں آہ! اس اداسی پر ٹکٹکی لگائے
تیرے لحد کو بنکر چادر رہے چھپائے

زیر زمین جو تجھکو پنہان کئے ہوئے ہے　　جو تیرے غم میں مجھکو نالان کئے ہوئے ہے

ہستی کا چاک میرے دامان کئے ہوئے ہے　　رخت سفر کا میرے سامان کئے ہوئے ہے

چھائی ہوئی ہے دل پر تیرا خیال بنکر
اندوہ یاس بنکر - رنج و ملال بنکر

فرقت نصیب ہون میں اے کاش موت آئے　　بند غم و الم سے آکر مجھے چھوڑائے

میں مر رہا ہون مجھکو تجھ سے اجل ملائے　　نظرون سے چھپنے والے جلوہ ترا دکھائے

دنیا میں غیر ممکن ہے اب وصال تیرا
خلد برین میں دیکھون مر کر جمال تیرا

اشجار جھومتے ہون شاخین لچک رہی ہون　　خوشبو ہو بھینی بھینی - کلیان مہک رہی ہون

شبنم کی ننھی ننھی بوندین ٹپک رہی ہون　　سبزے پہ موتیون کا پانی جھلک رہی ہون

مصروف آہ! ہم تم گلگشت باغ میں ہون
دامن میں پھول چنتے کنج فراق میں ہون

سرشار عشق ہون میں تو مست جام الفت　　دیتی ہون تیرے نظر دل کا پیام الفت

ہو آہ! لطف صحبت شرب مدام الفت　　دل ہو اسیر گیسو گیسو ہو دام الفت

غماز دوسرا ہو کوئی نہ انجمن میں
محو خرام ہم تم دونون ہون اک چمن میں

# بدنصیب بنگال

آہ! اے بنگال! آلام و مصائب کے شکار
آہ! اے کرزن کی پالیسی کی صید بیقرار

آہ! اے نخچیر ناوک خوردۂ دستِ اجل
آہ! اے خونیں جگر، خونیں کفن، خونیں مزار

آہ! اے محنت کش و حرمان نصیب و دردمند
آہ! اے برگشتہ ایام و پریشان روزگار

آہ! اے مجمر فروز آتش سوز دروں
آہ! اے خونناب بار بہ زیر گریۂ بے اختیار

آہ! اے لذت چش ذوق مئے حب وطن
آہ! اے جرعہ کش زہراب تیغ روزگار

آہ! اے آماجگاہ ناوک جور فلک
آہ! اے صید زبون شوریدہ حال و بیقرار

آہ! اے بنگال! اے ذلت نصیب و مبتذل
کیا ہوئے وہ تیرے عظمت کیا ہوا تیرا وقار

مل گئیں تیری وفائیں خاک میں سب ہائے ہائے
ہو گیا حکام کی نظروں میں تو بے اعتبار

اٹھ گیا فرق سعادت سے ترے تاج شرف
اشک حسرت بن کے ٹپکے تیرے در شاہوار

اب نہ وہ تو ہے نہ تیری سرزمین عیش ہے
اب نہ وہ دن ہیں نہ راتیں ہیں نہ وہ دور روزگار

اب نہ ساقی ہے نہ مطرب ہے نہ مینا ہے نہ مے
اب نہ وہ تیری شبستان ہے نہ وہ لیل و نہار

اڑ رہی آہ اب تیرے سیہ خانے میں خاک
شام ماتم سے مبدل ہے تیری صبح بہار

تیرے پہلو میں ہے عالم زخم دامن دار کا
خون رلاتی ہے نگاہ شوق کو تیری بہار

اب کہاں وہ تیرے مرغان چمن کے زمزمے
اب نہ وہ قمری کی کو کو ہے نہ گلبانگ ہزار

اب نہ وہ پھولوں کا تختہ ہے نہ کنج خوشنما
ہیں چمن میں کچھ خس و خاشاک عبرت یادگار

چھا گئی کیوں تیرے پھولوں پر خزاں قسمت ترا
کس لیے ہے بو شلی تیرے گلستاں کی بہار

دل کو تڑپاتا ہوا گذرا جگر سے کس کا تیر؟
ہو گیا تو کس شکار افگن کے ناوک کا شکار

سمجھتا ہے مرے نالوں کو زمزمہ خوانی  تو اے کبوترِ بامِ حرم چہ میدانی

تپیدنِ دلِ مرغان رشتہ بر پا را

ہنسی نہ مجھ سے کر او محوِ زمزمہ خوانی  ہو کنگرے پہ مبارک تجھے خوش الحانی

خدا وہ دن نہ دکھائے کہ تو ہو زندانی  تو اے کبوتر بامِ حرم چہ میدانی

تپیدن دل مرغان رشتہ بر پا را

# جذبۂ اُلفت

## عشق

ہیں بزمِ دہر میں ہوں وہ تیرِ طرازِ عشق  ٹکڑے دل و جگر کے ہیں آئینہ سازِ عشق

رسوا چمن میں شاہدِ گل ہو نہ عندلیب!  اے تنگ حوصلہ نہ کر افشائے رازِ عشق

تیرا حریف بزم میں پروانہ میں بھی ہوں  آیا ازل سے لیکے ہوں سوز و گدازِ عشق

مجبور ہوں کہ مانعِ سجدہ ہے رعبِ حُسن  ہوں تیرے در پہ ورنہ سراپا سازِ عشق

وہ داغ ہوں کہ شعلۂ برقِ فنا ہوں میں  وہ اشکِ خوں ہوں میں کہ ہوں طوفاں طرازِ عشق

پروانۂ ازل ہوں میں اے شمعِ انجمن!  مجھ سے نہ پوچھ قصۂ سوز و گدازِ عشق

پہلو سے میرے چاند سے نکلا شبِ فراق  اُبھرا ہے دل سے داغ تب جاں گدازِ عشق

ہر آئینہ میں عکس ہے اُس کے جمال کا  اہلِ نظر ہے شرط مگر امتیازِ عشق

پردے میں کوئی پردہ نشیں ہے حجاب پوش  محفل میں چھیڑ آ دو مغنی نہ سازِ عشق

سنتا ہوں بامِ یار کا پایہ بلند ہے  گردوں پہ پھینکتا ہوں کمندِ درازِ عشق

میرے جگر پہ مرہم کافور تو نہ رکھ
میں داغ شعلہ ناز ہوں۔ اے چارہ ساز عشق

میں بھی تپش فروش ہوں پروانہ بزم میں
لیکن ہے ضبط مانع افشائے راز عشق

سجدہ بنا ہوں کا نہ مجھ کو نہ میرے کریم
پتھر کا ان کا دل ہی یہ میں بے نیاز عشق

وہ پائے شوق دے کہ جو ہوں تیری راہ میں
نا آشنائے بادۂ کوئی مجاز عشق

تو اور محو حسن تحیر فزا دریغ!
میں اور آہ شیوۂ عجز و نیاز عشق

پتلا بھی میرے خاک کا جب بے نیاز تھا
تیری گلی میں سب سے ہوں میں خاکباز عشق

اے شمع! بیقرار ہو تو اور میں جلوں
میں تجھ کو دوں تپش مجھے دے تو گداز عشق

میں گردباد کوئے ملامت ہوں خضر راہ!
مجھ کو کہاں خیال نشیب و فراز عشق

ہستی ہے میری صورت آئینہ خیال
ہوں میں طلسم جلوۂ حیرت طراز عشق

وہ روشناس سوز محبت ہوں میں سرور
پہلو میں داغ عشق ہوں دل میں گداز عشق

## دل بیقرار سو جا

کسی مست خواب کا ہے عبث انتظار سو جا
کہ گذر گئی شب آدھی۔ دل بیقرار سو جا

یہ نسیم ٹھنڈی ٹھنڈی۔ یہ ہوا کے سرد جھونکے
تجھے دے رہی ہیں لوری۔ میرے غمگسار سو جا

یہ تیری صدائے نالہ مجھے متہم نہ کر دے
میرے پردہ دار سو جا میرے راز دار سو جا

ابھی تو جہان یہاں ہی تو نہیں عاشقی کے قابل
یہ تپش کا آہ شیوہ۔ نکر اختیار سو جا

مجھے خون رلا رہا ہے ترا دمبدم تڑپنا
ترے غم میں آہ و گریے ہوں اشکبار سو جا

نہ تڑپ یہاں پہ ظالم، تجھے گود میں اٹھا لوں
تجھے سینے سے لگا لوں، تجھے کر دوں پیار سو جا

ابھی آگ کا تھا گولہ۔ ابھی آگ کے شرارے

ہوئی کم وہ کھونکی جو تھی وہیں بھنبھناہٹ — نہ رہا وہ غل غپاڑہ کہیں ہے ہر طرف خموشی
نہ لوا کی اب صدا ہے نہ وہ فاختہ کی کوکو — نہ وہ تیز تیز جھونکے نہ ہوا کی سنسناہٹ

کہ ہے محو خواب سبزہ لب نہر اک کنارے

نہیں محویت یہ اچھی میرے لال رات تو سو جا — کہ جو رات بھر کی مہمان یہ بہار بزم قدرت
نہ یہ آسمان رہیگا۔ نہ یہ انجمن رہیگی — کبھی تاروں کی ہے حسرت کبھی چاند کی تمنا

یہ بتا رہے ہیں مجھکو تیرے آنکھوں کے اشارے

میں تھپک تھپک کے کب سے تجھے دے رہی ہوں لوری — کبھی چومتی ہوں ماتھا کبھی لیتی ہوں بلائیں
مری چھاتی سے لپٹ جا نہ ہو بیقرار اتنا — میری آنکھ ہے جھپکتی کہ گذر گئی شب آدھی

تیرے صدقے جاؤں سو جا میری انکھڑیوں کے تارے

## پدمنی

عندلیبوں کو ملی آہ و بکا کی تعلیم — اور پروانوں کو دی سوز وفا کی تعلیم
جب ہر اک چیز کو قدرت نے عطا کی تعلیم — آئی حصے میں تیرے ذوق فنا کی تعلیم

نرم و نازک تجھے اعضا دئے چلنے کیلئے
دل دیا آگ کے شعلوں پہ پگھلنے کے لئے

رنگ تصویر کے پردہ میں جو چمکا تیرا — خود بخود لوٹ گیا جلوۂ رعنا تیرا
ڈال کر قالب نور میں پتلا تیرا — ید قدرت نے بنایا جو سراپا تیرا

بھر دیا کوٹ کے سوز غم شوہر اس میں

رکھدیا چیر کے اک شعلۂ مضطر دل میں

تو وہ تھی شمع کہ پروانہ بنایا تجھکو — تو وہ لیلیٰ تھی کہ دیوانہ بنایا تجھکو
رونق خلوت شاہانہ بنایا تجھکو — نازش ہمت مردانہ بنایا تجھکو

ناز آیا ترے حصے میں۔ ادا بھی آئی
جان فروشی بھی محبت بھی۔ وفا بھی آئی

آئی دنیا میں جو تو حسن میں یکتا بنکر — چمن دہر میں پھولی گل رعنا بنکر
رہی ماں باپ کی آنکھوں کا جو تارا بنکر — دل شوہر میں رہی مثل سویدا ہوکر

حسن خدمت سے شگفتہ دل شوہر رکھا
کہ قدم جادۂ طاعت سے نہ باہر رکھا

تیری فطرت میں مروت بھی تھی غمخواری بھی — تیری صورت میں ادا بھی تھی طرحداری بھی
جلوۂ حسن میں شامل تھی نکوکاری بھی — غرور آیا ترے حصے میں تو خودداری بھی

آگ پر نہ تجھے آہ! مچلتے دیکھا
تپش حسن کو پہلو میں نہ بدلتے دیکھا

تو وہ عصمت کی تھی اک آئینہ سیما تصویر — حسن سیرت سے تھی تیری متجلا تصویر
لاکھ تصویروں سے تھی اک تیری زیبا تصویر — تجھکو قدرت نے بنایا تھا سراپا تصویر

نور ہی نور ترے جلوۂ مستور میں تھا
انجم ناز کا جھرمٹ رخ پر نور میں تھا

لب میں اعجاز حیا چشم فسون ساز میں تھی — کہ قیامت کی ادا تیرے ہر انداز میں تھی ۲
[illegible] ترے دیدۂ غماز میں تھی — برق بیتاب ترے جلوہ گہ ناز میں تھی

بے نقاب آج تو اے گیسوؤں والے آجا

صورت سایہ ہوں افتادہ اٹھا لے آجا | ایڑیاں خستہ ہیں اور زخم ہیں چھالے آجا
قافلہ جاتا ہے رہزن ہیں ستا لے آجا | بیکسی پر مری خوں ہو گئے چھالے آجا
راہ میں چھوڑ گئے قافلے والے آجا

نہیں خورشید کو ملتا تیرے سایہ کا پتہ | کہ بنا نور ازل سے ہے سراپا تیرا
اللہ اللہ تیرے چاند سے مکھڑے کی ضیا | کون ہے ماہ عرب کون ہے محبوب خدا
اے دو عالم کے حسینوں سے نرالے آجا

اے مسیحا تیرے بیمار نے کیا رکھا ہے | رخت ہستی تیرے کوچے سے اٹھا رکھا ہے
تیری فرقت میں وصال اٹھا رکھا ہے | دم تیرے دید کو آنکھوں میں لگا رکھا ہے
لے رہے ہیں تیرے بیمار سنبھالے آجا

دل ہی دل میں مرے ارمان گھٹے جاتے ہیں | خاک پر گر کے مرے اشک رلے جاتے ہیں
تیری رسوائی پہ کمبخت تلے جاتے ہیں | ہوں سیہ کار مرے عیب کھلے جاتے ہیں
کملی والے مجھے کملی میں چھپا لے آجا

ہائے وہ ماندگی و وسعت دامان صراط | المدد المدد اے خضر بیابان صراط
ہر قدم پر نگہ یاس ہے پریشان صراط | دیکھتے ہیں تجھے پھر پھر کے ضعیفان صراط
ڈگمگاتے ہیں قدم کون سنبھالے آجا

کان میں کچھ جو ادب سے نزاکت نے کہا | مرحبا بڑھ کے ادھر شاہد وحدت نے کہا
آ بلائیں تیری لوں جوش محبت نے کہا | پہنچا محبوب تو نشاط قدرت نے کہا
خلوت راز میں اے ناز کے پالے آجا

# عروسِ حُبِّ وطن

آ! اے عروسِ حُبِّ وطن! میرے بر میں تو — آنکھیں ترے تلاش میں ہیں محوِ جستجو
آ! اے نگار! تجھکو گلے سے لگاؤں میں — آ! مجھسے ہمکنار ہو اے شوخ خوش گلو
وہ دن خدا کرے کہ مناؤں شبِ وصال — گردن ہو تیری اور میری دستِ آرزو
زانو ہو تیرا اور سرِ شوریدہ ہو میرا — میرا مشامِ جان ہو تیری زلفِ مشکبو
تیری شرابِ عشق کا آنکھوں میں ہو سرور — خلوت میں ہو نہ ذکرِ مئے و شیشہ و سبو
لپٹوں میں بیخودی میں جو تجھسے شبِ وصال — باہیں ترے گلے میں ہوں لب پر یہ گفتگو
ٹوٹیں وہ پاؤں جنکو نہ تیری تلاش ہو — پھوٹے وہ آنکھ جسکو نہو تیری جستجو
وہ گھر ہو بے چراغ جہاں تیری بو نہو — وہ دل ہو داغ جسمیں نہو تیری آرزو
دنیا و آخرت میں نہ انجام ہو بخیر — تیرے سوا جو غیر کی ہو مجھکو جستجو
حوروں پہ میں مروں تو جہنم نصیب ہو — کافر ہوں میں جو مجھکو بتوں کی ہو آرزو
ناقوس اور اذان میں نہیں قیدِ کفر و دین — اُس کیلئے کہ جسکا پرستش کدہ ہی تو
گنگا نہائے شیخ۔ اگر تیرا حکم ہو — تیرا اشارہ ہو۔ تو برہمن کرے وضو
تیرا طریقِ عشق ہی ایمان ہے میرا — تیرے فدائیوں میں ہوں اے شیخِ خوبرو

جلوہ نہو کسی مسِ رعنا کا سامنے
وہ دن خدا کرے کہ ہو آنکھوں میں تو ہی تو

---

# عروس برشگال

تو کہاں ہے؟ اے ناظورۂ ناز آفریں
اب وہ شوخی ہے نہ وہ نقش و نگار دلنشیں

اُودے اُودے اب گھٹاؤں کا وہ آنچل ہے کہاں
ہلکی ہلکی اب کہاں ہے وہ نقابِ شبنمیں

آسماں پر اب کہاں وہ پارۂ ابرِ سیاہ
دوشِ نازک پر کہاں اب وہ زلفِ عنبریں

اب کہاں آنکھوں میں ڈورے وہ شفق کے سرخ سرخ
اب وہ مستانہ نگاہیں ہیں نہ چشمِ سرمگیں

ہلکی ہلکی آہ! وہ ساون کی جھڑیاں اب کہاں
اُبھرے سینے پر پسینے کے وہ چھینٹے اب نہیں

وہ سنہری اب کہاں بجلی کی پائل پاؤں میں
اب کہاں ہے گھنگھروؤں کی وہ صدائے دلنشیں

اب کہاں کوئل کے نغموں کی سریلی تان وہ
ہائے! وہ دلکش ترانے ہیں کہاں اے نازنیں

نیلگوں آنکھوں میں وہ سُرمے کے ڈورے اب کہاں
سرمگوں اودی گھٹا سے اب کہاں چرخِ بریں

کر رہی ہے لیلیٔ شب آہ! اب آراستہ
چھوٹے چھوٹے خوشنما تاروں کی افشاں سے جبیں

اب کہاں تیری ادائیں اے عروسِ برشگال
ہائے! وہ دلکش فضائیں اے عروسِ برشگال

اب کہاں آنکھوں میں وہ سرمستیِ ایوانِ حسن
اب کہاں وہ جامہ زیبی، اب کہاں شانِ حسن

اب کہاں پھولوں کا آنچل اب کہاں بادِ نسیم
اب کہاں وقتِ سحر وہ جنبشِ دامانِ حسن

البیلی وہ کہاں جوہی کی کلیوں کی ادا
وہ کلیجے میں کہاں چبھتے ہوئے پیکانِ حسن

اب حسینوں کی کہاں ندیوں میں البیلی وہ چال
اب کہاں سیلِ رواں ہیں آہ! وہ طوفانِ حسن

اب وہ جھرنوں میں کہاں عالم فریبی کی ادا
اب کہاں نہروں میں وہ کیفیتِ سیلانِ حسن

اب کہاں قوسِ قزح کے سرخ نارنجی وہ رنگ
ہائے! وہ دن آسماں تھا جب نگارستانِ حسن

وہ سہانا سا صحرا۔ وہ دشت پُر فضا
روپ پر آئے ہوئے وہ تیری کنج دلنشین

تیرے شاخون کا چمکنا آہ! وہ متانہ وار
جھومتی ہر شئے میں جیسے کوئی ناز آفرین

پیارے پیارے آہ! کوئلون کی سُریلی وہ صدا
جیسے گائے زہرہ وش کوئی لب جو بھیروین

آسمان کے منہ پہ آنچل بدلیون کا خوشنما
ہلکی ہلکی بادلے کی وہ نقاب ریشمین

سبزہ زارون میں وہ ٹھنڈی ٹھنڈی گہری چاندنی
آبشارون میں وہ شب کو پرتو ماہ مبین

وہ سہانا آہ! جنگل۔ وہ نہال میوہ دار
میٹھے میٹھے وہ ثمر لذت فروش انگبین

وہ تبسم بے تحاشا اور کالی کالی وہ گھٹا
لیلیٰ وش اک نازنین۔ آہ بہت خستہ جبین

وہ شگفتہ ہستی کی ننھی ننھی کلیون میں ادا
جیسی یعنی شبنم نکہت شاہد پردہ نشین

تجھ میں رعنائی تھی کیا کیا اے وطن کی سرزمین
شان محبوبی تھی کیا کیا اے وطن کی سرزمین

ہائے وہ دلکش مگر تیرے مناظر ہیں کہان
اب کہان وہ شاہد قدرت کی بزم آرائیان

جھوم کر چلتی ہے اب بھی تیرے گلشن میں نسیم
لیکن اٹھکھیلی سی کہان وہ چال میں اٹھکھیلیان

روح افزا آہ! کتنے تھے وہ ایام بہار
بوئے گل سے جب معطر تھا مشام شوق جان

تیری کشت آرزو کا ہے خدا حافظ کہ اب
گرم جولان برق ہے ابر سیہ آتش فشان

تو وہ تفتیدہ جگر ہے آہ! او ناکام وطن
سو شرار آرزو ہیں راکھ میں تیرے نہان

اب کہان تیرون کے پیکان دل میں ہیں چھپے ہوئے
رہ گئی کہنے کو اب باقی ہے جن کی داستان

جوشش غم سے ہی اب یہ زمین خونابہ ریز
کہہ رہی ہے او کہ بیوفا کی تیغ دو زبان

اے وطن کی سرزمین! تصویر عبرت اب ہے تو
صفحۂ ہستی پہ یعنی نقش حسرت اب ہے تو

# خاک وطن

آہ! اے خاک وطن! اے سرمۂ نور نظر
تیرے دامن میں شگفتہ تھے کبھی قدرت کے پھول
جب مسلط خلق پر تھی خواب غفلت کی گھٹا
لوٹتا تھا شب بھر قمر تھا سبزہ زاروں میں تیرے
تیرے کنجوں میں ترنم ریز تھے مرغان قدس
رفعت نام فلک تھی تیری پستی میں نہاں
جب تمدن کا بندھا عالم میں شیرازہ نہ تھا
بادۂ تہذیب سے خالی تھا جب یورپ کا خُم
جب نہ تھی یونان میں علم و ہنر کی روشنی

آہ! اے سرمایۂ آسائش جان و جگر
گندھ رہے تھے تیری چوٹی میں کبھی وحدت کے پھول
موتی برساتی تھی تجھ پر ابر رحمت کی گھٹا
کھیلنے آتا تھا سورج آبشاروں میں تیرے
تیرے ویرانے میں بھی خاک وطن تھی شان قدس
عظمت خور تھی شرار اوج ہستی میں نہاں
شاہد قدرت نے جب رخ پہ ملا غازہ نہ تھا
ایشیا کا آہ جب بیڑا تھا تاریکی میں گم
جلوہ افروز خرد تھی تیرے گھر کی روشنی

---

آہ! اے خاک وطن اے جوہر کان علوم
جلوۂ نور روز ازل کی آہ! تو تنویر تھی
بزم قدرت میں نہ تھی جب جان نوازی کی ادا
تو مہبط تھی جس سے وہ خلد بریں کی خاک تھی
ڈر رہا تھا چرخ جم جاہی اکبر ہیں
شان اونچی تھی تیری اونچا گھرانا تھا تیرا
نجم شہرت جو کبھی تھی شوکت افلاک کی

آہ! اے شمع ادب اے ابر نیسان علوم
خلد کی دیوی تھی تو عفت کی تو تصویر تھی
حسن میں تیری تھی شان بے نیازی کی ادا
سرمۂ چشم ازل تیری جبین کی خاک تھی
رزمگہ میں جو فشاں رانا کا تھا خنجر جبین
بام و در اونچے تھے۔ اونچا آستانہ تھا تیرا
تجھے وہ اے خاک وطن! ڈھونڈتے ہیں کی نگاہ

اُف ری تیری شعلۂ محبت کی تپش
تیرے پروانون کے دل میں تھی قیامت کی تپش
کھینچکر جذبہ جو لایا گھر سے باہر کو تیرا
لے اُڑا یونان سے سودا سکندر کو تیرا

٭

آہ! اے خاکِ وطن! اے خانہ آرائے ہنر
آہ! اے جولانگہ برق تماشائے ہنر
تو وہی ہے اب بھی اور تیرے مناظر ہیں وہی
تھے جو پہلے۔ اب بھی قدرت کے مظاہر ہیں وہی
اب بھی تیرے آبشاروں کی فضا ہی خوشگوار
اب بھی تیرے سبزہ زاروں کی ہوا ہی خوشگوار
اب بھی ہیں زرخیز تیرے آہ! قطعات زمین
سیر کے قابل ہیں اب بھی تیرے کنج دلنشین
غنچہ وگل ہیں وہی۔ اور ہے وہی شان چمن
تھے جو پہلے ہیں وہ اب بھی سرو ریحان چمن
جنبش باد صبا میں جان فزائی ہے وہی
سبزۂ صحرا میں اب بھی دلربائی ہے وہی
حسن قدرت آہ! اب بھی تیرے میدانوں میں ہے
اب بھی اک شان دلاویزی بیابانوں میں ہے
چوٹیاں اب بھی ہمالہ کی وہی ہیں سربلند
پھینکتی ہیں اب بھی کرنیں چاند سورج کی کمند
تازگی اب بھی ہے تجھپر سربسر چھائی ہوئی
ولولوں میں دل کے پستی ہے مگر چھائی ہوئی

٭

آہ! اے خاک وطن! اے دردمند روزگار
آہ اے شوریدہ قسمت! اے پریشان روزگار
اُڑ رہا تھا پرچم شوکت افلاک پر
سرنگون ہے تیری عظمت کا نشان اب خاک پر
تیری شہرت کے نگین خاکِ عدم میں ہیں نہان
اب نہ وہ تخت مرصع ہے نہ تاج زرفشان
جھلملا کر بجھ گئے سب تیرے ایوان کے چراغ
ہیں جگر کے داغ اب تیرے شبستان کے چراغ
اُڑ گیا نور سحر تاریکی غم چھا گئی
تیرا اقبال ڈوبا۔ شام ماتم چھا گئی
اُڑ گئی بوئے وفا حب وطن جاتی رہی
چھا گیا رنگ خزان۔ شان چمن جاتی رہی
اب کہاں ایثار نفس۔ اور اب وہ جانبازی کہاں
حسرتیں خون گشتہ ہیں کچھ دل کی جو تھیں نہان

پھر بھی اے خاک وطن اُف ری وفاداری تیری — چار سو ئے دہر میں نہر کرم جاری تیری
تیرے جنگل آب بھی ہیں خاک وطن مہمان نواز — تیرے ٹیلے میں ہی قدرت کی ادائے جاں نواز

## معرکۂ عشق

مرحبا مرحبا اے شاہد رعنائے جمال — حبذا حبذا اے معبت زیبائے جمال
مرحبا مرحبا اے انجمن آرائے جمال — حبذا حبذا اے برق تجلائے جمال

شوخی حسن خود آرا ہے قیامت تیری
ہے ہر اک پیکر تصویر میں صورت تیری

جلوہ گر ہے جو تیرا عشوۂ جانانہ حسن — بزم قدرت کا مرقع ہے پریخانہ حسن
تیری محفل میں مہ و مہر ہیں پروانہ حسن — کہ تجلی سے ہے تیری زینت کاشانہ حسن

بزم ہستی میں وہ آئینہ خود بیں ہی تو
ہو کے ظاہر بھی حجاب رخ تزئین ہے تو

لاکھ پردوں میں ہو پھر بھی تیری تصویر عیاں — کہ ہے بے پردہ تیرے حسن کا انداز نہاں
تو ہی وہ عشوہ گر حسن و صناع جہاں — کہ تیرے وصف میں قاصر ہے فرشتوں کی زبان

جلوہ افروز جو تو پردۂ ایجاد میں ہے
شوخی برق ازل حسن خداداد میں ہے

دختر اک والی قنوج کی تھی ماہ جبین — پیکر حسن خداداد و سراپا تمکین
زہرہ وش حور لقا و سمن اندام و حسین — غنچہ لب غیرت گل پاک نظر پردہ نشین

سادگی میں وہ ادا تھی کہ پریزاد تھی دو

شوخیِ حسن میں برقِ ستم ایجاد تھی وہ

کوٹ کر سحر بھرا چشمِ فسون ساز میں تھا
لب میں اعجاز تھا۔ جادو نگہِ ناز میں تھا

فتنۂ حشر کا عالم قد طناز میں تھا
جلوۂ برقِ ازل حسن کے انداز میں تھا

فتنۂ حشر تھے گیسوئے معنبر دونون
کج ادائی میں تھے قامت کی برابر دونون

قد میں وہ فتنہ گری تھی کہ قیامت تھی نثار
رخ میں وہ جلوہ گری تھی کہ قمر آئینہ وار

دن مرادون کے تھے اور جوش جوانی کا ابھار
نشۂ حسن میں رہتی تھی وہ ہر دم سرشار

شکل زیبا بھی عجب۔ اسپہ عجب زیبا نام
یعنی اُس لعبتِ زیبا کا تھا جگنا نام

حورِ فردوس تھی۔ دخت سمن اندام نہ تھی
تھی پرستان کی پری شاہد گلفام نہ تھی

صدمۂ عشق سے آگاہ وہ خودکام نہ تھی
گردشِ چشم سیہ۔ گردشِ ایام نہ تھی

مرغِ جان پھنس کے کسی زلف کا نخچیر نہ تھا
دل کو اندوہ گران باریِ زنجیر نہ تھا

تھی جو وہ دوشیزہ وہ ناظورۂ عصمت پیکر
اُس مسیحا کو نہ تھی دردِ محبت کی خبر

شہ نے جب دیکھا کہ ہے قابلِ شادی دختر
چھولی دامن کا تعلق ہوا منظورِ نظر

دل میں سوچا کہ سیانی ہوئی اب دختِ حسین
کسی آغوش کے ہاٹے کی بنے ماہ جبین

اُس زمانے میں جو تھی رسمِ سوئمبر کی ضرور
سنعقد کی شہِ ذیجاہ نے اک بزمِ سرور

سنکے شادی کی خبر حسبِ رواج و دستور
رونق افروز ہوئے بزم میں شاہانِ غیور

فروغ شعلہ کہاں اور کہاں تجلی حسن　　ہزار حیف کہ اتنی نہیں خبر تجھکو
تڑپ تڑپ کے جو بے اختیار گرتا ہے　　نہیں ہے آگ کے شعلے سے آہ! ڈر تجھکو
یہ ننھے ننھے پر و بال۔ یہ بلا کی تپش　　ملا ہے آہ! قیامت کا کیا جگر تجھکو
قریب شمع کے آ کر جو تھرتھراتا ہے　　نہیں ہے جان کے جانیکا غم مگر تجھکو
ملے گی خاک بھی ڈھونڈے سے تیری محفل میں　　صبا اڑائے پھرے گی دم سحر تجھکو
سمجھ نہ شمع کو دلسوز عاشق دشمن　　جلا کے آہ! رہیگی ہنسی ہیئت پہ تجھکو

نہیں ہے تو ابھی سوز و گداز کے قابل
نہیں ہے عشق کے عرض نیاز کے قابل

تپش یہ بزم میں فانوس پر نہیں اچھی　　کہ آگ لاگ کی او بے خبر نہیں اچھی
کھڑی ہے آنچ محبت کی شمع محفل سے　　لگاوٹیں ارے تفتہ جگر نہیں اچھی
تڑپ تڑپ کے نہ دیوانہ وار شمع پہ گر　　کہ آہ! یہ تپش بال و پر نہیں اچھی
یہ جاں گدازیٔ سوز وفا سر محفل　　کہیں نہ ہو تیرے جی کا ضرر نہیں اچھی
لڑے نہ شمع سے آنکھیں کہ ہے عدو تیری　　تری نگاہ محبت اثر نہیں اچھی
نہ ننھے ننھے پروں کی تڑپ یہ بیتابی　　حریف شوخیٔ برق نظر نہیں اچھی
ہوائے شوق میں فانوس پہ تیرا گرنا　　یہ بے خودی ارے شوریدہ سر نہیں اچھی

چمن میں چل کہ دکھاؤں ادائے شاہد گل
ہے دلفریب عجب خندہ ہائے شاہد گل

سمجھ نہ بوالہوس سمجھا ہے تو نے کیا مجھکو (پروانہ) پسند شاہد گل کی نہیں ادا مجھکو
جنوں نہیں! کہ ہو سودائے گل چمن میں مجھے　　سمجھ نہ اپنی طرح آہ! بیوفا مجھکو

فراقِ گل میں ہیں چیخوں کی طرح تڑپ کے آہ اُٹھے　　یہ داغِ سوزِ جدائی نہ دے خدا مجھکو
دلِ گداختہ لیکر ازل سے آیا ہوں　　بنایا بزم میں ہے سوز آشنا مجھکو
تڑپ تڑپ کے گروں کیوں نہ شمعِ محفل پر　　فنائے سوزِ محبت میں ہے بقا مجھکو
جلے وہ بزم میں جب جاں اُڑے میں نہ جلوں　　بعید عشق سے ہے۔ ہو غمِ فنا مجھکو
تیری نگاہ میں جانسوز ہے جو لے بلبل　　وہ آہ! آگ کا شعلہ ہے جانفزا مجھکو

شعور سیکھ۔ تجھے امتیازِ عشق کہاں
کہاں تو۔ لذتِ سوز و گدازِ عشق کہاں

# پھول اور پیام

جا او گلِ گلاب تو کارِ ثواب کو　　میرا پیام دے میری عصمت مآب کو
کیوں مفت کھو رہی ہے وہ یوں وقتِ مغتنم　　کیا جانتی نہیں کہ فرصت بہت ہے کم
اس وقت آتشیں ہیں وہ رخسار پھول سے　　منہ سے بھی جھڑتے ہیں وہ گفتار پھول سے
گر وہ ہے شمعِ حسن تو پروانہ میں بھی ہوں　　ہے وہ پری جمال تو دیوانہ میں بھی ہوں
لازم ہے شکرِ نعمتِ پروردگار اُسے　　واجب ہے فکرِ گردشِ لیل و نہار اُسے
کیا مال ہے جو حسن اگر قدرداں نہ ہو　　مجنوں نہ ہو تو لیلےٰ کی بھی داستاں نہ ہو
اے گل تو ہی بتا کہ تجھے گر ہو چاہ باغ　　بہرِ نشیمن آج ملا ہو نہ کوئے زاغ
خوبی کو تیرے دیکھنے والا بھی تھا کوئی　　سو جان سے ہزار و شیدا بھی تھا کوئی
ایسا ہی وہ بھی سمن اندام نازنیں　　جنگل میں کوہ و دشت میں ہوتی اگر کہیں
اہلِ نظر کی جس جگہ ہوتی نہ دسترس　　ادا ایکساں ہی ہوتے جہاں ناکس اور کس

واں جنس حسن ہوتی خریدار بن پڑی
اور دل ربادہ اور طلبگار بن کھڑی
پیغام مرادیکے اٹھے لے گل گلاب
مرحبانا بیدریغ۔ درس کھا کے پیچ و تاب
شاید کہ تیرے مرنے سے ہشیار ہوکے وہ
انجام حسن دیکھ لے بیدار ہوکے وہ
جانے کہ کوئی گل سا نگین قبا بھی ہو
شیریں سے بڑھ کے گو کوئی شیریں ادا بھی ہو
قبضہ میں انکے حسن کا حصہ ہے چند روز
دنیا میں حسن و عشق کا قصہ ہے چند روز
جو فائدہ اٹھانا ہو اس سے اٹھائے جلد
دل میں سما چکی ہے نظر میں سمائے جلد

# گل و بلبل کا فسانہ

وہ بلبل ہوں گلشن میں حسرت کشیدہ
کہ ہوں شیون گل کا اشک چکیدہ
میں وہ مرغ شوریدہ سر ہوں چمن میں
وہ صید شکستہ جگر ہوں چمن میں
زمیں پر تڑپتا ہوں بے آب و دانہ
برا ہو تیرا انقلاب زمانہ
شب و روز آہیں نکالے ہیں لب پر
کلیجے میں ناسور چھالے ہیں لب پر
ہر اک پھول گلچیں نے چن چن کے توڑا
شگوفہ کوئی شاخ گل پر نہ چھوڑا
وہ کلیاں جو پھولوں کے ہاروں میں گندھ کر
حسینوں کی کرتی تھیں جیبیں معطر
وہ گل جو کبھی یادگار چمن تھے
وہ غنچے جو آئینہ دار چمن تھے
ہوئے سوکھ کر خار حسرت چمن میں
برستی ہے اب اس پہ عبرت چمن میں
شگوفے چمن میں ہیں خونابہ غم
کہ جاتا رہا جوش گل کا وہ عالم
چمن میں نہیں یادگار چمن کچھ
پریشاں زمیں پر ہیں خار چمن کچھ

وہ مرغانِ طنّاز زِ اوجِ ہوا کے — جو اڑتے تھے جھونکوں میں موجِ ہوا کے
چمن میں چہکتے تھے جو شاخِ گل پر — خزاں آتے ہی اُڑ گئے تول کر پر!

مگر میں نے چھوڑا نہ دامانِ گلشن — کہ ہے یہ مری آرزو کا نشیمن
یہ مانا کہ کملا گئے پھول کھل کر — بہار اپنی دکھلا گئے پھول کھل کر

چمن سے بہت دن ہوئے چل بسے وہ — نہ دو روز بھی کھل کھلا کر ہنسے وہ
ہوا گو کہ عہدِ شباب اُن کا رخصت — یہ مانا کہ جاتی رہی وہ صباحت

مگر میرے نالوں کا عالم وہی ہے — وہی اُن کا شیون ہے ماتم وہی ہے
وہی عشق ہے بے قراری وہی ہے — تپش ہے وہی آہ و زاری وہی ہے

وہی لب پہ اب تک ہیں نالے سحر کو! — زمیں پہ پٹکتا ہوں صیّاد وابسر کو
اسی گھر میں صیاد پیدا ہوا ہوں — یہیں شاہدِ گل کا شیدا ہوا ہوں

یہیں میں نے نالوں کا انداز سیکھا — یہیں سوز سیکھا۔ یہیں ساز سیکھا
یہیں میری صیّاد تربت بنانا — یہیں میری مٹی ٹھکانے لگانا

اگرچہ میں صیّاد اک جانور ہوں — ہوں از خود رمیدہ وہ شوریدہ سر ہوں
مگر جانتا ہوں محبت کی رسمیں — نہیں لاگ ممکن ہے عشق اور ہوس میں

ہے عشق اور شئے اور ہوس اور شئے ہے — کہ گل اور شئے۔ خار و خس اور شئے ہے
نہیں عاشقی خام کاروں کا شیوہ — کہ ہے پختہ مغزوں کا حصہ یہ میوہ

روایت سناتا ہوں اِک عاشقانہ — غضب کا ہے حسرت بھرا یہ فسانہ
ہوا میں بھی کچھ خاکِ مجنوں پریشاں — کسی نے یہ پوچھا کہ اے خانہ ویراں

وہی عشقِ لیلیٰ ہے کیا تیرے دل میں — وہی جوشِ سودا ہے کیا تیرے دل میں

کہا! خاک مجنوں نے اک آہ بھر کر — گیا ہے کہیں عشق لٹنے مگر پرور
وہی نجد کا ہے بیاباں وہی ہیں — وہی میرے وحشت کا میدان وہی ہیں
وہی شورشِ عشق اب تک ہے سر میں — کہ پھرتا ہے لیلیٰ کا ناقہ نظر میں!
اگرچہ میں ہوں مشتِ خاکِ پریشاں — مگر ذرہ ذرہ میں ہے عشق پنہاں

محبت نہیں ہے فنا ہونے والی
نہیں حسن کی طرح یہ لا اُبالی

# زنِ خوشخو

## در مسدس

بہتر نہیں غمخوار زنِ خوب و نکو سے — گھر سارا مہک اٹھتا ہے اس پھول کی بو سے
آ جاتا ہے نور آنکھوں میں آئینہ رو سے — مٹ جاتی ہے قسمت کی سیاہی شبِ مو سے

چہرے میں تہِ زلف جو ہے بدر کا عالم
پھر جاتا ہے آنکھوں میں شبِ قدر کا عالم

شوہر کی زنِ نیک جو ہو مونس و دلسوز — جھونپڑا سی بھی کالی ہو تو ہے شمعِ دل افروز
تاکید جو پردے کی حیا کو ہے شب و روز — ہوتی نہیں گستاخ نگاہ ادب آموز

چہرے پہ ہے عصمت کوئی بیگانہ نہ آئے
فانوس پہ اُڑ کر کوئی پروانہ نہ آئے

الماس کو ہر چند کہ کاوش ہو گہر سے — اور گل عرق آلودہ ہو شبنم کے اثر سے
چادر کبھی خلوت میں سرکتی نہیں سر سے — بیگانہ نظر رہتی ہے شوہر کی نظر سے

خلوت میں نگاہوں سے نگاہیں نہیں ملتیں
دل ملتے ہیں دل ملنے کی راہیں نہیں ملتیں

جب چادر خورشید چھپاتی ہے قمر کو — اور باد صبا لاتی ہے بوئے گل تر کو
اٹھ بیٹھتی ہے چھاؤں میں تا رونقِ سحر کو — کرتی ہے روشن رخ پر نور سے گھر کو
شوہر سے کبھی دیر میں سوکر نہیں اٹھتی
نکہت سے پریشان کبھی ہرگز نہیں اٹھتی

بل کھاکے جو ہو جاتے ہیں رخسار پہ برہم — بکھرے ہوئے تنتے ہیں نظر گیسوئے پرخم
بالوں میں جو ہوتا ہے پریشانی کا عالم — سلجھاتی ہے اٹھکر اونہیں شانہ سے سحر دم
غازہ رخ گلرنگ پہ ملتی ہے سحر کو
خلوت سے دلہن بنکے نکلتی ہے سحر کو

چلتی نہیں شوخی سے لگاتی ہوئی ٹھوکر — ڈرتی ہے کہ نہ پامال کہیں ہو دل شوہر
کرتی نہیں اٹھلا کے بپا فتنہ محشر — رکھتی ہے قدم تول کے آہستہ زمیں پر
تو ام جو نہیں شوخی رفتار قدم سے
بجتے نہیں گھنگرو کبھی پازیب کے چھم سے

ہوتی نہیں زیور کی طلب گار زیادہ — رکھتی نہیں تزئین سے سروکار زیادہ
کرتی نہیں شوخی دم رفتار زیادہ — ملبوس پہنتی نہیں زرتار زیادہ
چلتی نہیں اٹھلا کے نسیم سحری سے
شوہر کا لبھاتی نہیں دل عشوہ گری سے

رکھتی ہے دل و جان سے جو شوہر سے محبت — دھوتی ہے جو دامن سے غبار غم و کلفت

خوش چہرہ و خوش وضع و خوش اسلوب و خوش اندام — دلسوز و دل افروز و دلآویز و دل آرام
گل پیرہن و غنچہ لب و مشاطہ گلفام — آسایش پہلو و شکیب دل ناکام

صورت ہے جو پاکیزہ تو سیرت بھی نکو ہے
خوش رنگ جو ہے پھول تو نکہت بھی نکو ہے

فرزانہ ہے زیرک ہے عقیلہ ہے نکو خو — کم گو ہے مودب ہے رضا جو ہے وفا کوش
صرف سخن خوب ہے گاہے گہے خاموش — آرام جگر راحت جان زینت آغوش

حسن آئیں نہیں ہے کہ ادائیں نہیں آئیں
ہاں کونسی پاکیزہ ادائیں نہیں ان میں

دیتی ہے ہر اک کام سلیقے سے سرانجام — دھندوں میں لگی رہتی ہے گھر کے سحر و شام
ہو کام کا دن تو یہ کرتی نہیں آرام — اور تھک کے نہیں بیٹھتی با خاطر ناکام

نازک ہے اگرچہ یہ جفاکش یہ بڑی ہے
ہر وقت اطاعت کو کمربستہ کھڑی ہے

غافل نہیں دلجوئی شوہر سے کوئی دم — ڈر ہے کہ نہ ہو خاطر نازک کہیں برہم
شوہر ہے اگر خوش تو ہے زن بھی خوش و خرم — ناشاد ہے شوہر تو ادھر بھی ہے یہی غم

چہرے پہ شکن واں ہے تو مائل ہے جبیں پر
واں دل میں ہے شورش صدمہ ہے یاں جان حزیں پر

لب پر ہے گرانبار وہاں نالۂ شبگیر — یاں زلف رسا پاؤں میں ہے حلقۂ زنجیر
اٹھا ہوا ہے واں ورق خاطر دلگیر — نمناک یہاں اشکوں سے ہے سرمہ کی تحریر

واں دل پہ خلش غم سے ہے جو خوں بہ فشاں ہے

یاں پان کا لاکھا لبِ نازک کو گراں ہے

وان تشانکش زلف ہے آشفتہ طبیعت
یاں آئینہ حسن دل افسردہ ہے حیرت

وان ہے وہ درِ چاک گریبانی ہے وحشت
آنچل ہے نقاہت سے یہاں بارِ نزاکت

دامن ہے ادھر پرزے تو محرم ہے ادھر چاک
اک تیر کے پیکاں سے ہیں دونوں کے جگر چاک

وان دشت میں مجموعہ خاطر ہے پریشاں
یاں دوش پہ ہے زلفِ تو تا شامِ غریباں

تلوؤں میں وہاں ہے خلش خارِ مغیلاں
نشتر سے کھٹکتے ہیں یہاں ناوکِ مژگاں

واں خارِ جنوں نوک کی لیتے ہیں سفر میں
یاں پھانس پڑی غم کی کھٹکتی ہے جگر میں

کانٹے ہیں ببولوں کے جو واں خوں کے پیاسے
یاں آگ لگی رہتی ہے تلوؤں میں حنا سے

لپٹی ہوئی واں گرد ہے دامانِ قبا سے
یاں ناک میں دم زلفِ معنبر کی ہوا سے

صرصر کی طرح ہوتا ہے شوہر جو سفر میں
نکہت سی پریشاں یہ پھرا کرتی ہے گھر میں

راحت نہیں ملتی دلِ اندوہ طلب کو
فرصت نہیں ہوتی کوئی دم نالۂ شب کو

خلوت میں جو پروانے کبھی پاتی ہیں شب کو
یہ شمع لگا دیتی ہے آگ عیش و طرب کو

گل کھا کے پگھل جاتی ہے سوزِ جگری سے
بجھ جاتی ہے پہلے یہ چراغِ سحری سے

رہ رہ کے غمِ ہجر ستاتا ہے جو اکثر
بہ جاتا ہے خون آنکھوں سے ہو کر دلِ مضطر

کیا دخل ہے نیند آئے ذرا آنکھوں میں جھپکر
سونے نہیں دیتا ہے خیالِ رخِ شوہر

پھرتی ہے جو وہ چاند سی تصویر نظر میں
راتوں کو ستارے یہ گنا کرتی ہے گھر میں

رہتی ہے جو گیسو کے تصور میں پریشاں
ہوجاتی ہے تاریک نگاہوں میں شبستاں

آتا ہے جو رہ رہ کے خیال رخ تاباں
تھمتے نہیں آنسو صفت شمع فروزاں

ہوتا ہے جو گردوں پہ گریبان سحر چاک
رو رو کے کیا کرتی ہے دامان جگر چاک

شوہر کی کبھی یاد سے غافل نہیں ہوتی
بیگانہ کی جانب کبھی مائل نہیں ہوتی

تیر نگہ غیر کی بسمل نہیں ہوتی!
شوہر کے سوا اور کی قائل نہیں ہوتی

اس شمع کو جلتے ہوئے پروانہ نہ دیکھا
شوہر کے سوا اور کا دیوانہ نہ دیکھا

شوہر کو بھی دیکھے جو نہ دزدیدہ نظر سے
وہ آنکھ لڑے غیر سے کیا روزن در سے

بے مقنع و چادر یہ نکلتی نہیں گھر سے
ڈرتی ہے بہت دیدۂ بد بین اثر سے

رہتی ہے سمائی ہوئی شوہر کی نظر میں
چبھ جاتی ہے ایک ایک ادا اسکی جگر میں

انداز بھی ہے ناز بھی عشوہ بھی ادا بھی
صورت میں ہے پنہاں جو چہرہ بھی ہے جو رنگ حیا بھی

آنکھوں میں مروت ہے نگاہوں میں حیا بھی
حسن اسکو جو قدرت نے دیا ہے تو وفا بھی

شوہر کو غرض مایۂ آسایش جان ہے
وہ قالب بیجان ہے تو یہ روح روان ہے

---

# اندوہِ غربت

حسرت! اے صحبتِ مرغانِ چمن یادِ وطن
رخصت! اے جوششِ بہارِ گل و شمشادِ وطن

دردِ غربت کی بھی آخر کوئی حد ہے کہ نہیں
ہو نہ سرگرمِ تپش اے دلِ ناشادِ وطن

لے ہی جائیگا کبھی جذبۂ یارانِ وطن
پھر دکھائیگا زمانہ ہمیں بنیادِ وطن

شوقِ دیدار میں روزن سے لگی ہیں آنکھیں
کان زندان میں ہیں حسرت کشِ فریادِ وطن

دل یہ کہتا ہے گلا گھونٹ کے مر جاؤں گا
یوں نہیں غربت میں جو جا نکاہ رہی یادِ وطن

ہم مبتلائے ہوئے ہیں گردشِ ایام کے آہ
ہمکو یاروں سے نہیں شکوۂ بیدادِ وطن

ساتھ تو نے بھی نہ ہم دشت نوردوں کا دیا
ہائے رے قافلۂ نکہت برباد وطن

سرگزشتِ دلِ آوارہ کہیں کیا تجھسے
ہم غریبوں سے صبا! پوچھ نہ افتادِ وطن

لکھکے یاروں نے نہ دو حرف کا پرزہ بھیجا
اے صبا! تو ہی سنا کچھ ہمیں رودادِ وطن

ساحلِ ہند کی جانب جو گزر ہو تیرا
ان سے کہنا یہ پیامِ دلِ ناشادِ وطن

گیت گاتے تھے کبھی حبِّ وطن کے ہم بھی
وہ بھی دن تھے کہ چمن میں تھے ہم آزادِ وطن

ہم اسیری کے سزاوار نہ تھے او صیّاد!
تیرے دشمن تھے نہ ہم آرۂ شمشادِ وطن

رحم کر رحم! کہ صیّاد قفس میں افسوس
چیختا کب سے ہے اک مرغِ چمن زادِ وطن

# صوفیانہ رنگ کے پردے

حسنِ راضی جو ہوا پردہ کشائے تحیّر
چٹکیاں لینے لگی دل میں ادائے تحیّر

تیری وحدت جو ہوئی جلوہ فزا بن کے گئے
ماہ و خورشید ہوئے محو لقائے نیچر

پھر تو بے پردہ تجلّی نظر آئی تیری
دل کے آئینے میں تصویر اتر آئی تیری

آشکارا ہوئی وحدت تری کثرت بنکر
نظر آنے لگی خلوت تری جلوت بنکر

تو جو ظاہر ہوا پردے سے حقیقت بنکر
پھر تو اڑنے لگی شہرت تری نکہت بنکر

بن کے جب کارگہ دہر میں استاد آیا!
لئے اک بوقلموں پر دئو ایجاد آیا!

تیری شوخی نے اٹھایا جو حیا کا پردہ
نظر آیا عجب اک حسن ادا کا پردہ

اٹھ گیا صاف جو حائل تھا خفا کا پردہ
رخ کا پردہ تھا نہ اب لطفِ قبا کا پردہ

بن کے آئے نظر ایام و لیالی دونوں
بچے تری جلوہ نمائی سے نہ خالی دونوں

اپنے بندوں سے جو پردہ تجھے ستار نہ تھا
کوئی بندہ ترا حسرت کشِ دیدار نہ تھا

درمیاں میں جو ترا پردۂ اسرار نہ تھا
آئینہ تشنہ لبِ جلوۂ انوار نہ تھا!

لاکھ پردوں سے نظر تو مرے ستار آیا
حسن بنکر ترا یوسف سرِ بازار آیا!!

تیری صورت میں عجب عالم یکتائی تھا
ایک عالم تری صورت کا تماشائی تھا

تو نہ کب تشنہ لبِ انجمن آرائی تھا
برق بے پردہ نہ کب پردۂ رعنائی تھا

شوخی حسن ازل کہتی تھی دلہن بنکر
میں رہوں گی نہ چراغ تہِ دامن بنکر

تو اٹھاتا نہ اگر پردۂ انوار شہود　　دیکھتا کون تجلی تری اے رب ودود
پردۂ غیب سے ہوتا نہ کسی شے کا وجود　　ہیں کرشمے ترے جلوت کے یہ سب یا معبود
تو نہ پردے میں اگر پردہ کشائی کرتا
کسکو قدرت تھی کہ پیدا یہ خدائی کرتا
محتجب پردۂ وحدت میں جو کثرت ہوتی　　پردہ داری جو ترے حسن کی رعادت ہوتی
تو خدائی تری ہوتی نہ یہ خلقت ہوتی　　اور ہی عالم ایجاد کی صورت ہوتی
چاند سورج نہ یہ ہوتے نہ یہ تارے ہوتے
تیری قدرت کے نہ آنکھوں کو نظارے ہوتے
گھر سے بے پردہ نکلتی جو نہ وحدت تیری　　بیٹھی ہوتی کہیں سمٹی ہوئی کثرت تیری
منہ چھپا لیتی دلہن بن کے جو قدرت تیری　　کس پہ کھلتی مرے ستار حقیقت تیری
رخ سے پردہ جو حیا کا نہ اٹھایا ہوتا
نور بن بن کے نہ آنکھوں میں سمایا ہوتا
تو اٹھاتا نہ اگر پردۂ اخفاے عدم　　دیکھنے والے تجلی کے تری کون تھے ہم
تو دکھاتا نہ اگر جلوۂ انوار حرم　　کس پہ کھلتا مرے ستار ترا راز قدم
پوجتی پاؤں ہر اک صنم کے خدائی تیری
شکر ہے ہمکو تجلی نظر آئی تیری
حسن باطن کو جو پردے میں بٹھالا ہوتا　　نور تیرا ترے آغوش کا پالا ہوتا
طور پر برق تجلی کو سنبھالا ہوتا　　گھر سے بے مقنع و چادر نہ نکالا ہوتا
آنکھ موسیٰ سے جو تو نے نہ لڑائی ہوتی

یوں نہ بے پردہ تجلی نظر آئی ہوتی!

حسنِ ایجاد کا پردہ تو اٹھاتا نہ اگر / تیری صنعت کے نمونے نظر آتے کیونکر
وہ عناصر کا ہیولیٰ جسے کہتے ہیں بشر / بطنِ مادر کے نہ پردے سے نکلتا باہر

برق بے پردہ جو گرتی تری چلمن بنکر
بیٹھ جاتی کہیں شوخی تری دلہن بنکر

جلوہ فرما نہ ترا حسن تماشا ہوتا / کہ خود آئینہ تو اور آئینہ سیما ہوتا
اپنے بندوں سے جو یارب تجھے پردا ہوتا / آکے دنیا میں ترا حسن نہ رسوا ہوتا

تجھکو تشہیر کیا تیری خود آرائی نے
کر دیا عام تجھے جلوۂ ہرجائی نے

# شیونِ عروس

سو گیا بالش پہ سر رکھکر دمِ فکرِ سخن / ناگہاں آئی نظر اک لعبتِ سیمیں بدن
الجھے سلجھے بال، مستانہ ادا، متوالی چال / تیکھی چتوں گورے گورے گال چھوٹا سا دہن
ننھی ننھی انگلیاں، پتلی کمر، بوٹا سا قد / اس پہ سونے میں سہاگہ جامہ زیبی کی پھبن
گوری گوری ساق سیمیں، پیاری پیاری پر پا / قد بھرا، جسم سانچے میں ڈھلا، نازک بدن
ننھے ننھے دانت کلیاں موتیا کی خوشنما / پتلے پتلے نرم و نازک ہونٹ برگِ یاسمن
تھے لبِ رنگیں پہ مسّی کی اداہٹ کے نشاں / اودے سا اودے نالسو کا تہا شگفتہ کیا چمن
دوش پہ زرکش ردا، چہرے پہ زرّیں نقاب / سیم قامت، سیم بر، سیمیں بدن، سیمیں ذقن
لب میں تھی جاں، پردری آنکھوں میں سحرِ سامری / قد میں تھی فتنہ گری، رفتار میں تھا بانکپن

رخ کی افشاں کا عجب عالم تحیر خیز تھا	دن میں آتی تھی نظر تاروں بھری کی انجمن
دست قدرت نے بنائی تھی عجب زلفِ سیاہ	کس دیا گویا کسوٹی پر تھا کندن سا بدن
تھا نزاکت کا اشارہ یہ دمِ مشقِ خرام	ایسے نازک کو ہوا اک ہلکی سی پھونکی فتن
گورے گورے ہاتھوں میں تھیں دھانی دھانی چوڑیاں	پیارے پیارے بازوؤں میں ہلکے ہلکے نورتن
بھینی بھینی بس کے آتی تھی تنِ نازک سے بو	صانعِ قدرت نے صندل کا بنایا تھا بدن
ابھرا سینہ اس پہ جالی کی وہ محرم چست چست	اٹھتا جوبن اس پہ اودی اودی کرتی کی پھبن
کیا کہوں اس نازنیں کا عالمِ حسنِ شباب	پھوٹ نکلی تھی جوانی بن کے سورج کی کرن
اک نمونہ تھی یہ قدرت کا فی الغرض	بھولی بھولی شکل تھی اور گورا گورا تھا بدن
حسن کی ماتی ہوئی اک اک سے اٹھلاتی ہوئی	چلبلی چنچل رنگیلی سانولی غنچہ دہن
جب نظر اس سج سے آئی وہ عروسِ مہ لقا	لے گئی دل کو اڑا کر صاف گھونگٹ کی پھبن
پھر کہا آہستہ میں نے یوں بعد اظہار شوق	اور نکیلی لمبے گھونگٹ والی شرمیلی دلہن
کیا ترا نام و نشاں ہے؟ کیا حسب ہے کیا نسب	ہے کہاں تیرا گھرانا اور کدھر تیرا وطن
کس کے نازوں کی ہے تو پالی ہوئی اے نازنیں	کس کی آنکھوں کی ہے پتلی اے بت تقویٰ شکن
شمعِ محفل کس کی تو ہے وہ شبستاں ہے کدھر	تو کلی ہے جس کی پھولوں کا کہاں ہے وہ چمن ؟
ہیں کسی عاشق کے قبضے میں جوانی کے ثمر	یا اچھوتا ادھ سینہ ہے ترا سیبِ ذقن ؟
مجھ سے سنکر یہ سخن گردن جھکا کر شرم سے	یوں ہوئی گویا زباں سے وہ عروسِ سیم تن
یادگارِ عز و شان دولت اسلامیہ	دلی والی ہوں میں اردوئے معلیٰ کی دلہن
دورۂ اسلام میں تھا جو کبھی کرسی نشیں	لوحِ اوراقِ زمانہ پہ مٹا وہ نقشِ کہن
شاہزادی تھی کبھی دلی کی میں اب بے خبر	سر پہ میرے چترِ شاہی تھا کبھی سایہ فگن

رفتہ رفتہ لکھنؤ کو پھر مرا چسکا ہوا / بن کے مہکے سے گئی شستہ الی میری دلہن
نیچی نظروں نے کیا کتنے جوانوں کو شہید / کر گئی کتنوں کو بسمل پھر گھونگھٹ کی پھبن
میرے مقدم کے بہت شیدے تماشائی جو تھے / بول اُٹھے مرحبا سب بے ساختہ اہل سخن
سر میں برسوں سے جو تھا جوش غزل خوانی بھرا / آگے چہکے حسن کے پھولوں پہ مرغان چمن
شاعروں نے ایشیائی طرز پر ڈھالا مجھے / کر دیا اکسیر طمع تھا جو کندن سا بدن
زلف میں شانہ کیا کاجل لگایا آنکھ میں / بھینی بھینی بدھیاں پہونچی کہیں بیٹھا بن
کچھ عجب انداز سے کھینچا مرا نقش وجود / کر دیا مصدر دم دونوں کو اگھر گیا دہن
صبح پہ گلگونہ ملا مہندی لگائی ہاتھ میں / رنگ دیا رنگ تصنع میں سراپا بدن
لوح ہستی پر بنا کر آہ! میرا کالبد / رنگ بھر بھر کر بگاڑا پیکر حسن سخن
اور نگیلی قوم! او دلدادۂ رنگ نشاط / او شہید جلوۂ حسن بتان سیمتن!
او شراب عشق کی مخمور! او بدمست عیش! / تا کجا! شوریدہ سودائے زلف پرشکن
تا کجا! سرگرم افکار پریشان کمر / تا کجا! نکتہ طراز فکر مضمون دہن
او خود آرا! تا کجا! ترتیب بزم حسن و عشق / کب سے ہے اُجڑی پڑی افسوس تیری انجمن
ہے سپہر قوم پر چھائی ہوئی بے رونقی / لگ رہا ہے آہ! دونوں چاند سورج کو گہن
چھا رہا اسلام پر ہے اب بڑھاپا سر بسر / قوم کا پتلا ہے اب پیر نحیف و خستہ تن
کچھ خبر بھی ہے تجھے او نیند کی ماتے ہوئے / مٹ رہی ہے اب تری شہر خموشاں انجمن
اب تو اٹھ سو کر کہ سوتے سوتے صدیاں ہو گئیں / اب تو تو کروٹ بدل بدلا زمانے نے فشن
اب تو ظالم! کھول دے زلف دوتا کی بیڑیاں / ہے تجھے انجام دینے کو بڑی قومی مشن
اب تو کر دے مرغ دل کو دام گیسو سے رہا / سامنے ہے خوشنما تعمیر کے پھولوں کا چمن

ایشیائی وضع سے جی میرا گھبرانے لگا — مجھکو صدیاں ہو گئیں پہنے ہوئے یہ پیرہن

اور مانا وہ بھی ہوگا کوئی دورِ روزگار — بن کے جب پردے سے نکلونگی میں نیچر کی دلہن

ہیں سپہرِ قوم پہ چمکوں گی بنکر آفتاب

وہ بھی دن ہوں گے کوئی اے دورۂ چرخِ کہن

# نیچرل شاعری

شب کہ تھا میں چارسو بستر پہ نظارہ کناں — چھاگیا آنکھوں میں میری یک بیک خوابِ گراں

ناگہاں آئی نظر اک ماہ سیما نازنین — اک چھلاوہ سر سے پا تک تھی وہ کافر الاماں

وہ تجلی حسن کی خورشید جس پہ ہو نثار — وہ ضیا عارض کی جس پر ماہِ کامل کا گماں

وہ تجلی وہ ضیا وہ جلوۂ حیرت طراز — سر سے پا تک برقِ بے پردہ تھی کافر الاماں

دونوں شانوں پر تھی زلفِ خم بخم لٹکی ہوئی — جعدِ عنبر بار تھی ڈسنے کو کافر الاماں

سادگی کا اُف وہ عالم اور وہ حسن دلفریب — وہ جوانی کی امنگیں وہ غضب کی شوخیاں

پتلے پتلے وہ لبِ نازک وہ چھوٹا سا دہن — پتلی پتلی وہ کمر وہ پتلی پتلی انگلیاں

دونوں آنکھیں سامری فن دونوں لب سحرِ حلال — دونوں گیسو دل کے ڈس جانے کو مارِ دوزباں

تھے رخِ پرنور پہ بکھرے ہوئے سر کے جو بال — ماہِ کامل ہے گہن میں صاف ہوتا تھا عیاں

شوخیٔ رفتار میں وہ گردشِ دوراں کا ڈھنگ — قدِ موزوں میں قیامت کا وہ عالم الاماں

وہ نگاہِ سرمگیں غارت گرِ صبر و شکیب — دل کے لے جانیکو صد پیرایۂ دلستاں

قدِ موزوں خود قیامت اس پہ وہ مشقِ خرام — سادگی کا اُف وہ عالم اس پہ وہ نیرنگیاں

پیاری پیاری موہنی صورت تھی مورت حسن کی — سر سے پا تک سادگی چھائی ہوئی تھی الاماں

وہ کفِ نازک ہو جس پر برگِ گل کا اشتباہ
ہاتھ وہ ہو پنجۂ خورشید کا جس پر گمان

سادگی ہی سادگی تھی تھا تصنع کا نہ رنگ
دستِ نازک میں نہ تھیں رنگِ حنا کی شوخیاں

پتلے پتلے ہونٹھ مستی نے کئے تھے کب کبود
سرمۂ اعجاز کے آنکھوں میں ڈورے تھے کہاں

فتنۂ محشر نہ کرتی تھی بپا مستانہ چال
اور دمِ رفتار کرتے تھے نہ گھنگرو شوخیاں

گل سے عارض پر جمایا تھا نہ گلگونے نے رنگ
یعنی اب تک تھیں اچھوتی حسن کی نیرنگیاں

جب نظر آئی مجھے اس دھج سے وہ کافر ادا
لے گئی پہلو سے دل کو ہر ادائے دلستان

اف وہ مستانہ ادا وہ شوخیٔ مشقِ خرام
قدِ موزوں میں بھری تھیں کوٹ کر اٹکھیلیاں

گیسوؤں سے پھوٹ نکلی تھی جو عارض کی ضیا
کالے کالے بادلوں میں کوندتی تھیں بجلیاں

جب مری بالیں پہ یوں آئی وہ اٹھلاتی ہوئی
میں نے پوچھا اس پری رو سے کہ اے آرامِ جاں

از کجا می آئی اے سرمستِ خوبی محوِ ناز
عطر آگیں تا بہ داماں تا کمر عنبر فشان

وہ پرستان کونسا ہے تو جہاں کی ہے پری
ہے وہ جنت کونسی تو جسکی ہے حورِ جنان

تو ہے کسکی لاڈلی کس کے چمن کی ہے کلی
ناز سے جس میں پلی تو ہے وہ گہوارہ کہاں

کس کے دوشِ ناز پر پائی ہے تو نے پرورش
کس نے سکھلائیں ہیں عشوے تجھکو شوخیاں

کس کے نازوں کی ہے تو پالی ہوئی اے نازنیں
ہے کدھر تیرا وطن تیرا گھر ہے کہاں

کسکی آنکھوں کی ہے پتلی کسکے گھر کا نور ہے
شمع ہے تو کس کے کاشانے کی اے آرامِ جاں

کون ملک ہے تو اس کی رانی ہے تو اے مہ لقا
کون سے بنگلے کی تو زیبِ حرم ہے الامان

کس کے خاتم کی ہے نقشِ دلنشیں اے نازنیں
کون ہے تو کیا ہے او کافر ترا نام و نشاں

مجھ سے سنکر وہ بتِ شیریں دہن یہ گفتگو
یوں لبِ لعل شکر خا سے ہوئی شکر فشاں

حیف تو مجھکو نہیں پہچانتا او بے خبر
پوچھتا مجھ سے کیا میرے وطن کا تو نشاں

سب ہے جہاں نیچر کے گلہائے مضامیں کی بہار
رہنے والی ہوں اسی گلشن کی ہیں آپ نکتہ داں

حور جنت ہوں نہ اندر کے اکھاڑے کی پری
ہوں مری تو نیچر اور یورپ ہے میرا خاندان

کہنے والے مجھکو کہتے ہیں بہت لندن نژاد
ایشیا کی رہنے والی میں نہیں ہوں بدگمان

ہوں مسوں کی سادگی کا جلوہ نیچر طراز
گورے گورے گال ہیں اور بھوری بھوری پتلیاں

بل نہیں مشتاق سے کرتی مری زلف دراز
میری جعد پرخم و پیچ دیتی نہیں ہے پھانسیاں

خون عاشق میری ملت میں نہیں ہے نادان
میری چتون کو نہ کہنا تیغ و نوک سناں

ایک میں جادو بھرا ہے ایک میں اعجاز ہے
حشر کے فتنے مری آنکھوں میں آ کر ہیں کہاں

پائی ہے نیچر کے گہوارے میں میری پرورش
حور جنت ہوں اسی فردوس کی میں نکتہ داں

میری باتیں سنکے زاہد کی ٹپک پڑتی ہے رال
گھولتی ہوں قند لب سے ہوں میں شیریں بیاں

مجھ پہ غش ہے اک زمانہ میں ہوں نیچر طراز
نازش شعر و سخن ہے میرا انداز بیاں

نخل قد میں میری کیا تنا خمیں نکالیگا کوئی
میری رگ رگ میں بھری ہے کوٹ کر موزونیاں

کھینچتی ہوں ہو بہو ہر واقعہ کی شبیہ
مجھکو بھاتی ہیں تصنع کی نہ رنگ آمیزیاں

سادگی میری اداؤں میں بھری ہے کوٹ کر
میرے جلوے میں ملمع کی نہیں نیرنگیاں

ہوں چمن میں میں گل و بلبل کا افسانہ نگار
شمع و پروانہ کی ہوں ہر انجمن میں داستاں

نیند کا جب وقت مجھکو چپکے چپکے آ قریب
چھوٹے بچوں کی ہوں میں جا کر سناتی لوریاں

لب پہ مطرب کے ہوں میں نیچر کی دلکش راگنی
اور میں پردہ تھیٹر تک کبھی ہوں نغمہ خواں

ہوں میں لبرل میری رگ رگ میں ہے یہ دم کا جوش
روکنے والا نہیں ہرگز کوئی میری عناں

رن میں جب کرکے سناتی ہوں دلیروں کے لئے
جھوم جاتے ہیں مری آواز سنکر نوجواں

گزرے ہیں یورپ میں جتنے شاعر نیچر طراز
کارنامے سب کے اتنے ہیں مرے ورد زباں

میرے نغموں کا نہیں ہے آہ کوئی ہمصفیر
مجھکو کیا گو سیکڑوں ہوں بلبل ہندستان

کچھ بھی آتا ہے انہیں ہرزہ سرائی کے سوا
ہند میں کہنے کو گو ہیں سیکڑوں اہل زبان

ان سے ہونا کیا ہے منہ پہ صفا کہدوں ملا
جنکے مضمونوں میں حسن و عشق کی ہے داستان

ملگیا کیا آگیا جو ہاتھ مضمون کمر!
کیا ہوا پایا ندھا دہان یار کو جو بے نشان

میں بھی دیکھوں تو وہ اصنام خیالی ہیں کدہر
ہے کمر معدوم جنکی اور دہن ہے بے نشان

حشر ہوتا ہے بپا کیونکر بتوں کی چال سے
فتنۂ رفتار کی میں بھی تو دیکھوں شوخیاں

جنبش لب سے ہوا زندہ نہ عاشق ایک بھی
سر ٹپک کر مرگئے لاکھوں مسیحائی زباں

کسکو اعجاز مسیحائی کا دعویٰ ہے تو!
ڈالتا ہے کون دیکھیں قوم کے مردے میں جان

کسکو بھاتی ہے تری روکھی زبان روکھا کلام
کیوں ہے یہ ہرزہ سرای اے سرور خستہ جاں

## بے ثباتی دنیا

جگر کے داغوں نے کی ہے چمن کی تیاری
کھلو کہ دیدۂ تر جوئے خون کرے جاری

کہیں کو جاتا ہے پہلو سے قافلہ دل کا
سفر کی کی ہے جو اشکوں نے مل کے تیاری

نہال سینچ کے پودوں کو باغباں کیا ہو
ریاض دہر میں نہریں قضا کی ہیں جاری

کئے ہیں رخ پہ پریشاں جو بال سنبل نے
یہ کس کی کرتا ہے سر پیٹ کر عزاداری

چمن میں نرگس شہلا نے موندلی یوں آنکھ
ہو جس طرح کسی بیمار پہ غشی طاری

وہ سبز رنگ ہوے ملکے خاک میں پامال
کہ جن کی گھات میں ہے یہ سپہر زرنگاری

زمیں نے نور کے پتلے دبائے ہیں کیا کیا
کہ سو رہے ہیں لحد میں بتان فرخاری

جہاں میں ایک بھی یوسف تھا نہیں ملتا ۔۔۔ کہ ہر گئی وہ حسینوں کی گرم بازاری
زمانہ صید تھا جن کے خدنگ غمزہ سے ۔۔۔ ہوئے شکار اجل وہ غزال تاتاری
ہوا نہ دست قضا سے کوئی حسین جانبر ۔۔۔ کہ آئی دل میں وہ آنکھوں میں تھی جو بیماری
وہ مہ جبین جو بالائے بام سوتے تھے ۔۔۔ اب ان پہ خواب اجل زیر خاک ہے طاری
فلک نے محو تحیر کیا حسینوں کو! ۔۔۔ کہ زیر خاک نہیں شوق آئینہ داری
بنا کے نقش فلک نے مٹا دئے لاکھوں ۔۔۔ عجب طرح کا ہے کچھ یہ طلسم زنگاری
عدم سے مرگ کا سودا چکانے آئے ہیں ۔۔۔ سرا میں ٹھہرے ہیں پہنچے کچھ جو ہیں یہ بیوپاری
ٹھہرنے دیتی ہے گردش کسے زمانے کی ۔۔۔ ہزار قید علایق کی ہو گرا بناری
کہاں سے آئے ہیں ہم اور کہاں کو جاتے ہیں ۔۔۔ رہی نہ غفلت دنیا میں اتنی خودداری
رہا نہ کچھ زن و فرزند و مال و زر کا خیال ۔۔۔ قضا کے آتے ہی نیند ایسی ہو گئی طاری
کرے نہ عمر دو روزہ پہ سرکشی۔ کہ یہ ۔۔۔ کہ خاک کا ہے یہ پتلا بشر نہیں ناری
اجل کمین میں۔ زمانہ عدو۔ فلک دشمن ۔۔۔ کرے مقابلہ کس کس کا جان بیچاری
زمانہ آنکھ جھپکتے ہی ہو گیا تاریک ۔۔۔ وہ شب کا خواب ہوا زندگی تھی جو بیداری
لباس عمر ادھر جسم شہ پہ چاک ہوا ۔۔۔ بندھا تھا جو سر پہ ادھر طرۂ جہانداری
قضا کے جال میں شاہین جاں پھڑکتا ہے ۔۔۔ نہیں ہے دام علایق کی یہ گرفتاری
گڑھے ہیں گور کے جاگیر دار سوتے ہیں ۔۔۔ فلک نے چھین لیا منصب زمینداری
کہو کہ دار مکافات ہے یہ گھر۔ اس میں ۔۔۔ روا کسی کی نہ رکھے کوئی دل آزاری
یہی ہے راہ فنا جس میں رہرو غافل ۔۔۔ نفس کی آمد و شد کا ہے قافلہ جاری
یہ گنبد و شمع سے سونے دے سونے والوں کو ۔۔۔ کرے نہ گور غریباں پہ گریہ و زاری

سنا ہے قافلے لٹتے ہیں راہ ہستی میں — مسافروں کو ہے لازم یہاں خبرداری
یہ مال و زر ہے ہمارا۔ یہ گھر ہمارا ہے — اسی میں عمر کی پونجی گذر گئی ساری
بہت غریب لٹے شاہ راہ ہستی میں — سنی اجل نے کسی کی نہ گریہ وزاری
دیا نہ اُن کو کفن پیر زال دنیا نے — قبائے زر تھی کبھی جن کے دوش پہ بھاری
کفن کو یاد کیا روکے بزم ماتم میں — کسی کے غم میں اگر اشک ہو گئے جاری
قرار اوس میں کہاں ساکنانِ عالم کو — کہ گھومتا لیے ہمیشہ یہ چرخ دواری
کہاں وہ مسند جم ہے کہاں وہ جام نشاط — کہاں ہے قصر فریدوں کی اب وہ تیاری
پتہ نہیں ہے کہ رستم کی ہڈیاں ہیں کدہر — رہی نہ سام و نریمان کی کبر و خودرائی
کہاں ہے خسرو و بہمن کی بارگاہ رفیع — کہاں قباد کی ہوشنگ کی جہانداری
اڑا کے تخت سلیمان کو لے گئے دم میں — قضا کے جھونکوں میں تھی کتنی تیز رفتاری
لگائے دل نہ کوئی پیر زال دنیا سے — کہ اس عجوزہ نے یاروں سے کی ہے کج یاری

تمام عمر رہا اپنا تھا قضا کا سرور
گئی نہ وہ جو کلیجے پہ چوٹ تھی بھاری

## یاد ویرانہ

پڑا ہے آج جو یہ بے مکین ویرانہ — بنا دیا ہے جسے بیکسی نے غمخانہ
کسی زمانہ میں عیش و طرب کا یہ گھر تھا — چہل پہل تھی غضب کی غضب کا یہ گھر تھا
اگرچہ اب نہ رہا بام و در کا وہ نقشہ — مگر مجھے نہیں بھولا ہے گھر کا وہ نقشہ
یہاں تھا صحن وہاں سائبان و دہر دالان — ادہر کو آہ تھی اک کوٹھری رفیع الشان

تھے دے رہے مجھے جب گرمیوں کے دن آزار
تو ہو رہی تھی پریشان تو بھی اے دیوار

کہ ہے ہے آہ! وہ عہد گزشتہ اے دیوار گذر گئے مرے طفلی کے کیا وہ لیل و نہار
وہ کم سنی کا زمانہ نہ آئیگا پھر کیا وہ دن نہ مجھکو زمانہ دکھائیگا پھر کیا
ملے تھے مجھکو جو طفلی کے آہ دن دو چار وہ گزرے گود میں تیرے ہی اے مرے غمخوار
تجھی نے مجھکو سکھائے خرام کے انداز تجھی نے مجھکو بتائے خرام کے انداز
وہ چھوڑ دینا لڑکپن میں مجھکو دایہ کا ترے سہارے سے چلنا وہ سیکھنا میرا
وفا کے اگلے وہ پیمان یاد ہیں تیرے مرے مربی مجھے احسان یاد ہیں تیرے
مچلکے جب کسی شے پر میں روٹھ جاتا تھا کسی کی گود میں جب آہ میں نہ آتا تھا
تو تجھ سے لگ کے میں ہو جاتا تھا کھڑا دیوار ملا کے تجھ سے میں روتا تھا غمزدہ زار
اداس دیکھ کے مجھکو گلے سے لپٹا کر لگا کے سینے سے آنسو تھی پونچھتی اکثر
نہیں ہوں آہ لڑکپن کی وہ ادا بھولا میں جب بڑا ہوا اور گیند کھیلنا سیکھا
مرے رفیق سب کھیلنے کو آتے تھے نکل کے گھر سے کہیں اب میں نہ جاتے تھے
برستی ہوتی تھی جب گھر میں مینھ کی بوچھار تو کھیلتا تھا میں اسوقت تجھسے اے دیوار

بچے میں گیند تھا دیتا مجھے تو دیتی تھی
بلائیں دور سے ہو کر نثار لیتی تھی

بجا ہے آہ! یہ میرا خیال کیا دیوار کہ تو مجھے بھی نہ بھولی ہو اے مری غمخوار
مگر یقین مرے دلکو آہ کیوں کر ہو کہ میری یاد ابھی نقش تیرے دل پر ہو
خدا کرے تجھے اے کاش تو نہ بھولی ہو مجھے بھی آہ تری آرزو نہ بھولی ہو

اگرچہ دور رہا تجھسے میں فراق نصیب
اگرچہ سائے سے تیرے بچھڑ گیا میں جب
گذر گئے تیرے فرقت میں آہ کتنے سال
رہا میں وادئ غربت میں آہ کتنے سال
میں گو رہین ستمہائے روزگار رہا
تیرے خیال سے غافل نہ زینہار رہا
زمانہ یاد وہ لڑکپن کا جب کبھی آیا
تیرا خیال وہیں بن کے بیکسی آیا
تھا اتفاق کہ تیرے قریب آ نکلا
ادھر کو بھول کے میں غم نصیب آ نکلا
نصیب پھر تیرا دیدار دیکھئے کب ہو
ادھر کو عزم دل زار دیکھئے کب ہو

جدا میں ہوتا ہوں تجھسے تیرا خدا حافظ
نکلتی ہے مرے دل سے دعا خدا حافظ

## ماتم آرزو

اے دل مردہ! کہاں ہے روزگار آرزو
ناامیدی کر چکی کب کا فشار آرزو
ہائے! وہ دل جسمیں امید ونکی تھی بزم نشاط
اسمیں ہے اک آہ! چھوٹا سا مزار آرزو
مت نہ جانا۔ تجھکو میری ناامیدی کی قسم
اے جگر کے داغ! ہے تو یادگار آرزو
چارہ گر دست تسلی میرے سینہ پہ نہ رکھ
آہ! اس مقتل میں پنہاں ہیں شرار آرزو
اب کہاں بزم تمنائے دل شیدا نہ کش
میں ہوں تو ہے اور تکلیف خمار آرزو
ناتواں ہے بہ نہ جائے ہوکے خوں اے جگر
لے نہ چٹکی دل میں درد انتظار آرزو
کب سے تیرے منتظر داغ جگر کے پھول ہیں
تو کہاں ہے! آہ اے طاق مزار آرزو
حسرت مردہ کے غم میں ہائے بے غمگسار
مر مٹا کیا تو بھی شوق بیقرار آرزو
خار زار یاس دامان آہ اب پہلو میں ہا
دل کہ تھا اک باغ نیرنگ بہار آرزو

ہائے وہ راتیں مرادوں کی امنگوں کے وہ دن
ہائے وہ تسکین فزا سیل بہار آرزو

لہلہاتا ہائے! وہ جام تمنا کا سرور
ہائے! وہ ذوق شراب خوشگوار آرزو

چارہ گر! سینہ پہ رکھکر دیکھتا ہے ہاتھ کیا
دل تڑپتا ہے پڑا زیر مزار آرزو

بیکسی! بزم نشاط دل میں اب رکھا ہی کیا
جمع ہے کچھ گرد حسرت کچھ غبار آرزو

میرے پہلو میں تڑپتا ہے جگر بھی دل کے ساتھ
آہ! یہ بھی ہے شہید انتظار آرزو

آج وہ بھی مٹ گیا لو ہو گیا قصہ تمام
داغ حسرت دل میں تھا اک یادگار آرزو

کیا خبر تھی ایک دن مجھ سے جدا ہو جائیگا
تیرا آغوش تمنا اے کنار آرزو

دل کی کشتی تیری موجوں میں بہی جاتی ہے آہ
آہ! سیل گریۂ بے اختیار آرزو

جلد پامال کر کے آہ! دل کو تو کہاں
اے سمند ہستی ناپائیدار آرزو

آرہی ہے بیکسی کی آہ ٹیلے سے صدا
راکھ میں میرے ہیں اب بھی کچھ شرار آرزو

سو جگہ سے چاک ہے کب تک کرے گا تو رفو
اے رفوگر! دامن صبر و قرار آرزو

ہے دل مردہ کی تربت بھی ذرا آ بیکسی
جس جگہ ہے میرے پہلو میں مزار آرزو

ایسا لوٹا آہ! یہ کس کا تماشا کر اے دوست جنوں
مرتے مرتے بھی نہ نکلا دل سے خار آرزو

اے رفیق صحبت دیرینہ بزم نشاط
دل میں آجا! اے خیال غمگسار آرزو

تجھ کو بھی رونا پڑے گا ایکدن اے بیکسی
تو رہی ہو گی نہیں جو چند سے سوگوار آرزو

## گل مزار

دشت غربت میں ہوں میں وہ خانہ برباد چمن
سیکڑوں فرسنگ ہے انکھوں سے بنیاد چمن

ہائے! وہ جوش بہار سرو ریحانِ چمن

مجھ سے چھوٹا آہ! کیا میرا وطن اے آسمان / وادیٔ غربت میں لائی کھینچ کر قسمت کہاں
اب نہ رعنائی رہی مجھ میں وہ رنگ قبول / اک گل پژمردہ ہوں صحرا میں بے حسن جواں
اب کہاں وہ کنج دلکش اب کہاں وہ ہم نشین / پھر رہا ہے آہ! اب آنکھوں میں وہ اگلا سماں
توڑتا ہوں آہ! ویرانے میں دم میں بے نصیب / ہے شریک نالہ اب کوئی نہ کوئی نوحہ خواں
گھل رہا ہوں گل رہا ہوں مٹ رہا ہوں اب کہ میں / مختصر ہیں آہ! میری نرم و نازک پتیاں

ہو نہ محو حسن ظاہر۔ دیدۂ صورت پرست
عیش دنیا را بقائے نیست دنیا ہیچ ہست

## گلِ خزاں دیدہ

خوشا وہ دن کہ میں آرائش صحن گلستاں تھا / خوشا! وہ دن کہ میرے فرق پر تاج زرفشاں تھا
خوشا وہ دن کہ شوق جامہ زیبی تھا گلستاں میں / شمیم ناز سے میرا معطر جیب گریباں تھا
بہار جلوۂ حسن ازل تھا پردۂ گل میں / وہ جگنو تھا کہ کاشانہ فروز صحن بستاں تھا
نگاہیں بلبل و گلچیں کی بے ڈھب مجھ پہ پڑتی تھیں / بہار حسن تھی جوش شباب فتنہ ساماں تھا
صبا گہوارہ جنباں قصہ گو بانگ عنادل تھی / مرا چھوٹا سا بستر خواب آسائش کا ساماں تھا
فضائے لالہ و ریحان و گل زیب محفل تھی / نسیم صبح کا جھونکا جو تھا تخت سلیماں تھا
شمیم خلد اترائی ہوئی پھرتی تھی گلشن میں / ہر اک گل اک طلسم جلوۂ نیرنگ امکاں تھا
ترنم ریز تھا شاخوں پہ میری طائر سدرہ / چمن کا میرے دست آموز مرغ نغمہ خواں تھا
جواب خطۂ کشمیر میرا کنج گلشن تھا / بہار سبزہ و گل تھی ہجوم سرو ریحاں تھا

ادھر سنبل کو تھا ناز اپنے گیسوئے مسلسل پر
ادھر نرگس کو گلشن میں غرور چشم فتاں تھا

کلی دوشیزۂ ناکتخدا اک تھی گلشن میں
شگوفہ جو چمن میں تھا عروس گل بداماں تھا

موافق مجھ سے تھی آب ہوائے دہر اے ہمدم
صبا تھی عطر آگیں ابر رحمت گوہر افشاں تھا

نہ تھا یوں منتشر شیرازۂ جمعیت اجزا
بہ رنگ بو نہ جھونکوں میں ہوا کے یوں پریشاں تھا

ارم خانہ تھا مجھکو آہ! کنج دلنشیں میرا
زمیں پر یوں نہ میلی خوردۂ ریگ بیاباں تھا

نہ یوں الجھے ہوئے تھے خار صحرا میرے دامن سے
نہ یوں ٹکڑے ہوا ہاتھوں سے اک تار گریباں تھا

گل خنداں تھا میں بھی باغ عالم کے ترقی میں
نہ میں حسرت کا پتلا تھا نہ میں تصویر حرماں تھا

نہ یوں نالہ کش بیتابی دل تھا بیاباں میں
نہ یوں شکوہ طراز گردش آشوب دوراں تھا

کہاں لائی اڑا کر آہ او باد خزاں مجھکو
کہیں خار مغیلاں تھے کہیں غول بیاباں تھا

یہ افسانہ ہے کل کا۔ کیا کہوں اے ہمنشیں تجھ سے
چمن میرا وطن تھا میرا کاشانہ گلستاں تھا

بہار عالم نیرنگ تھی ہر اک گھڑی میری
نہ تھا معلوم رنگ انقلاب دہر پنہاں تھا

حقیقت کھل گئی دور خزاں آیا جو گلشن میں
نہ تھا غازہ رخ گل رنگ خون شہیداں تھا

ضیائے ہستی موہوم موج شعلۂ خس تھی
شباب فتنہ زاد دو چار دن کا آہ مہماں تھا

مرا حسن تعیش سوز تھا رقص شرر گویا
چمن میں آہ میں گل شمع سر گور غریباں تھا

طلسم بے ثبات دہر تھا رنگ بقا میرا
بساط گوشۂ مرقد مری ہستی کا میداں تھا

تحیر زا تھا منظر آہ! اک اک باغ ہستی کا
وجود عالم امکاں مگر خواب پریشاں تھا

کیا لیجئے آہ! کوئی کرے عمر جاوداں
سالک تو ناہیں جب نہ رہے تیرا آب دار

یاران رفتہ کا ہے زیارت کدہ جہاں
میری بھی بیکسی کا بنے گا وہیں مزار

---

جب اٹھ گئے جہان سے یاران زندہ دل
جی کر غم فراق کے صدمے سہیگا کون

کڑیاں تری اٹھائیے کیا اے زر دوانِ سلف
اس غمکدہ میں زار اکیلا رہے گا کون

---

## خزاں رسیدہ پھول

اڑا کے جنبش باد خزاں دریغ دریغ
کہاں سے تو مجھے لائی کہاں دریغ دریغ

میں اپنے کنج میں خوش تھا وطن سے آہ پرت
جدا کیا مجھے کیوں آسماں دریغ دریغ

ترا برا ہو چمن سے تری دورنگی نے
مٹا دیا مرا نام و نشاں دریغ دریغ

وہ موتیا وہ چنبیلی وہ نرگس وہ گلاب
کدھر گیا وہ مرا خاندان دریغ دریغ

وہ سبزہ کنج، وہ پھولوں کا آہ! گہوارہ
وہ موج نکہت عنبر فشاں دریغ دریغ

وہ جوش گل، وہ فضا وہ چمن وہ ابر بہار
وہ جوئبار وہ آب رواں دریغ دریغ

وہ لطف صحبت مرغان باغ وا ویلا!
وہ ان کے نغمۂ شکر فشاں دریغ دریغ

چٹک چٹک کے بجانا وہ آہ غنچوں کا
چمن میں صبح کو شہنائیاں دریغ دریغ

وہ رنگ روپ وہ شوخی وہ پھول سے رخسار
وہ سبز سبز ہری پتیاں دریغ دریغ

وہ جوش حسن وہ جوش بہار وا ویلا!
ہرا ہرا وہ مرا سبزہ زار وا ویلا!

رہا نہ آہ! وہ جوشِ بہار کا عالم — کہ تھا تبسمِ موجِ شرار کا عالم
چمن میں پھول سا چہرہ جو مسکراتا تھا — اب اس میں ہے گُلِ شمعِ مزار کا عالم
نظر کو جب تھا حسینوں کی دید کا لپکا — عجب مزے کا تھا وہ انتظار کا عالم
سمن بروں کے تصوّر میں ہائے وہ شبکو — کلی کلی میں دلِ بیقرار کا عالم
سحر کو گلبدنوں کے وہ باغ میں جلسے — غضب کا حسن وہ اسپرِ بہار کا عالم
وہ لالۂ زار وہ مہندی کی ٹٹیوں کی قطار — شفق میں آہ! وہ صبحِ بہار کا عالم
صبا کا آہ! وہ گلے سے میرے لپٹ جانا — وہ اختلاط وہ بوس و کنار کا عالم
نہ چاندنی ہے وہ نکھری ہوئی نہ صبحِ بہار — رہا نہ وہ میرے لیل و نہار کا عالم
خبر نہ تھی مجھے رنگینیِ بہار میں ہے — تلوّنِ چمنِ روزگار کا عالم

جہان کو میرے پر دردگار دیکھ چکا
خزاں کو دیکھ رہا ہوں بہار دیکھ چکا

## سوزِ بیوگی

عجب رقت بھری اے چارہ گر! ہے التجا میری — جگر میں چٹکیاں لیتی ہے رہ رہ کر دعا میری
پسند آئی نہ آرائش مجھے او آسماں میری — اتاریں بدھیاں بیدرد توڑیں چوڑیاں میری
مبدّل غم سے شادی ہو گئی او جانِ جاں میری — کہ ٹپکی بن کے خون آخر شرابِ ارغواں میری
فلک نے چھین لیں مجھ سے شہابی چندریا میری — پہنتی سرخ جوڑا! ایسی قسمت تھی کہاں میری
کہاں کا شوق زینت جل رہی ہیں بتیاں میری — گراتی مجھ پہ برقِ ستم ہیں بجلیاں میری
ہوا کیا اے جوانی! وہ لڑکپن کا مزہ — کدھر ہے طوقِ منت اسکا کہاں ہیں ہنسلیاں میری

لگائی آگ آرائش کو آخر سوزِ نالہ نے ۔۔۔ اڑی ہونٹوں کی مسی نکلے آہ ہو دھواں میری
بہا جاتا ہے آنکھوں سے خون آرزو ہو کر ۔۔۔ یہ دردنا ہے رہیگی بیکسی یارب کہاں میری
بنایا ہے یکس کے رنگ نے ماتم نشیں مجھکو ۔۔۔ تمنا نالہ کش میری ہے حسرت نوحہ خواں میری

وہ نقش نامرادی ہوں سراپا درد ہوں غم ہوں
مرقع میں جہاں کے آہ! میں تصویر ماتم ہوں

وہ دکھیا ہوں نہیں دردِ نہاں کا رازداں کوئی ۔۔۔ وہ بیکس ہوں نہیں سنتا ہے میری داستاں کوئی
کرے رو رو کے کبتک شکوۂ دردِ نہاں کوئی ۔۔۔ بہائے تا کجا سیل اشک خون چکاں کوئی
بنایا ہے سراپا داغ حسرت سوزِ ہجراں نے ۔۔۔ پہنائے آہ! پھولوں کی مجھکو بدھنیاں کوئی
جگر سے آہ! تھم تھم کر دھواں اٹھتا ہی ہو نکلا ۔۔۔ جلاتا ہے کسیکو یوں بھی اے سوزِ نہاں کوئی
تقاضا لذت ذوقِ خلش کا ہے شب غم میں ۔۔۔ جگر میں آہ! رکھدے چیر کر نوکِ سناں کوئی
کلیجہ تو ہم ہی نے کر لیا ہوا اپنا جب پتھر ۔۔۔ تو ہو پھر خاک یارب شکوہ سنج آسماں کوئی
زمانہ ہو رہا ہو آہ جب تاریک آنکھوں میں ۔۔۔ سنوارے بام پہ کیا گیسوئے عنبر فشاں کوئی
سنبھال اے ضبط اٹھکر اضطراب اٹھتے ہیں ہو ۔۔۔ کہ نازک ہے زمانہ ہو نہ مجھ سے بدگماں کوئی
ہوئے کیا کیا نہ آنسو خاک میں پامال گر گر کر ۔۔۔ نہ نکلا قوم میں ان موتیوں کا قدرداں کوئی

جلایا چپکے چپکے آتشِ خاموشِ غم تو نے
بجھائی آہ! اک دل کی لگی پھر کر کرم تو نے

گھٹائیں چھا رہی ہیں آہ! دل پہ یاس و حرماں کی ۔۔۔ اٹھیں گی خون رلاتی ہیں شباب فتنہ ساماں کی
خلش ہے آہ! پھر تاروں میں سے چیر نوکِ مژگاں کی ۔۔۔ الٰہی خیر ہو دل کی جگر کی شہر گریباں کی
نہ دے بادِ صبا تکلیف گلگشتِ گلستاں کی ۔۔۔ کہ صورت ہے ہر اک گل میں ہاں زخمِ خنداں کی

# اُجڑی ہوئی دُلہن

او عروسِ مہ لقا! او شاہدِ ماتم نشیں
آہ! او رنگیں ادا! او دل کی والی نازنیں

یاد آیا ہے کہ تھی تیری جوانی جوش پر
چٹکیاں لیتی تھی دل میں ہر ادائے دلنشیں

ہائے وہ راتیں کہ تھی تو شمعِ بزمِ ناز و دلکش
تیرے پروانے تھے ہم اے غیرتِ ماہِ مبیں

ہائے وہ دن کہ تو تھی جب حسرتِ ذوقِ نگاہ
نوکِ نشتر تھی رگِ جاں میں تیری چینِ جبیں

جلوہ گر تھی ہر مرقع میں تیری تصویرِ حسن
محفلِ ہستی میں تھی تو نقشِ نازِ دلنشیں

تا کمر لٹکی ہوئی وہ آہ! جعدِ خم بخم
الجھی الجھی دوش پر بکھری وہ زلفِ عنبریں

آہ! وہ عشوہ گری وہ گردشِ چشمِ سیاہ
ہائے وہ شرمیلی چتون وہ نگاہِ شرمگیں

قدِ موزوں پر پھبن کے وہ دوپٹے کی پھبن
سرو پر پھیلی ہوئی گویا تھی شاخِ یاسمیں

ابھرے سینے پر وہ آغازِ جوانی کے نشاں
تازہ بو کے پھول اور وہ عطرِ صندل کی زمیں

وہ تبسم ہائے شیریں وہ نوائے جاں نواز
وہ لبِ شکر شکن شکر فروش و شکریں

دوشِ نازک پر دوپٹے کا وہ آنچل سرخ سرخ
ہلکی ہلکی آہ! وہ رخ پر نقابِ ریشمیں

قد میں شوخی، خد میں رعنائی بھری تھی کوٹ کر
آنکھ میں تھا زہرِ قاتل لب میں قند و انگبیں

قیس آشفتہ تھی اک خلقِ خدا تیرے لئے
ہائے وہ راتیں کہ تھی تو لیلیٰ محمل نشیں

ہائے وہ طفلی کا عالم اور وہ جوشِ شباب
بھولی بھولی اف! وہ صورت وہ نگاہِ سرمگیں

آہ! وہ بوٹا سا قد وہ ننھی ننھی انگلیاں
آہ! وہ تیرے لڑکپن کی ادائے نازنیں

بالی کی پوری سی جنبش سوچ کر تکلم تھی تجھے
اور شمیمِ جاں فزائے خلد تھی خواب آفریں

پھول جھڑتے تھے لبِ رنگیں سے یوں وقتِ کلام
گل بداماں ہو چمن میں جیسے صحنِ یاسمیں

سر پہ میرے نظم کا تھا فرق پر تاج سخن | تعلق کے پھولوں کا جھومر زیب آغوش حسین
آسمان ناز سے عالم فریبی کے لئے | جھکے اتری تھی مگر تو حور فردوس بریں
تیر اسکے تھا رواں اے شاہزادی چار سو | یاد آیا مجھکو دلی تھی ترے زیر نگین
لیکن اب تجھ میں کہاں وہ جلوۂ شان عہود | جھڑ گئے سب آہ تیرے تاج شہرت کے نگین
چھا رہی ہے اب اداسی آسمان حسن پر | اب نہ وہ تاروں کا جھرمٹ ہے نہ وہ ماہ مبین
تیری آنکھوں میں کہاں وہ مستی حسن شباب | تیرے شیشوں میں کہاں وہ شراب آتشیں
اب کہاں وہ ذوق صہبائے سخن وہ بزم مے | اب کہاں وہ مجمع رندان میخانہ نشین
اب ہوا میں ہے پریشان تیری پروانوں کی خاک | تیرے دیوانے ہیں اب شہر خموشاں کے مکین
اب کہاں اگلی سی وہ کاشانہ افروزی تری | چشم حسرت حلقۂ در نقش عبرت نشین
جسکے دامن میں پلی تھی آہ تو آئے تھا | اب وہ انجم خواب آسائش میں ہیں زیر زمیں
گوش عبرت میں مزار خفتگان خاک سے | آ رہی ہے دھیمی دھیمی آہ فریاد حزیں

بر مزار ما غریبان نے چراغے نے گلے
نے پر پروانہ سوزد نے صدائے بلبلے

## دنیا کی اجڑی ہوئی محفل

شب کہ تھا میں نقشبند عالم نیرنگ خواب
تھی ہم سرگرم صحبت چند یاران شباب
اک طرف آراستہ چھوٹی سی تھی اک بزم عیش
کھل رہا تھا اک طرف پھولوں کا تختہ لاجواب

اِک طرف چِھٹکی ہوئی تھی صاف ستھری چاندنی
بہ رہی تھی اک طرف اٹھکھیلیوں سے جوئے آب
اِک طرف تھے سبزہ پہ پھولوں کے گلدستے دھرے
اِک طرف گملوں میں تھا پھولا ہوا دیسی گلاب
اک طرف شاخوں پہ سرگرم ترنم تھے طیور
اک طرف تھا اہتمام نغمۂ چنگ و رباب
خندۂ گل اِک طرف گلبانگ بلبل اِک طرف
اِک طرف محفل میں ترتیب مے و نقل و کباب
جھومتے تھے اک روش پہ نونہالان چمن
اک کنارے سبزۂ بیگانہ تھا سرمستِ خواب
بھینی بھینی چل رہی تھی جانفزائی سے نسیم
عنبر افشاں ہر خیابان میں تھی بوئے عطرِ ناب
کس تکلف سے تھی شبنم صرفِ تزئینِ چمن
دیکے چھینٹے منہ پہ پھولوں کے چھڑکتی تھی گلاب
سرمہ آگیں تھی ادھر نرگس کی چشمِ سحر ساز
جعدِ مشکین کو ادھر دیتا تھا سنبل پیچ و تاب

جو شجر تھا فی المثل تھا انتخاب روزگار
پھول جو تھا اپنے اپنے رنگ میں تھا لاجواب
دیکھکر محفل میں پروانوں کو سرگرم جدال
شمع کہتی تھی بڑی ہے دولت کیا ہی اضطراب
الغرض جملہ مہیا تھے وہاں اسباب عیش
ساقی و جام و سبو و مطرب و چنگ و رباب

